# دہلی

## بارہویں صدی ہجری میں

مطبوعہ
تاج پریس حیدرآباد دکن

# مرقع دہلی

از

نواب ذوالقدر درگاہ قلی خان سالار جنگ خان دوران

مقدمہ

از

حکیم سید مظفر حسین

# تصاویر

# انتساب

سنہ ۱۱۵۱ھ میں حضرت مغفرت مآب نظام الملک آصفجاہ اول طاب ثراہ جب عازم دہلی ہوئے اس وقت **خاندوراں ذوالقدر نواب درگاہ قلی خاں سالار جنگ** و نواب حیدر خاں شیر جنگ آپ کے ہمرکاب تھے۔

یہ تالیف خان دوران نواب ذوالقدر کے ذوق سلیم اور اس عہد کی بہترین یادگار ہے ان دونوں مذکورہ بالا خانوادوں کے ارکان کو یہ فخر حاصل ہے کہ حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ کے عہد سے اس مبارک **عہد عثمانی** تک ہمیشہ عہد ہائے جلیلہ و مناصب منیعہ پر سرفراز اور نہایت نیک نامی وفا شعاری و جاں نثاری سے متصف رہے۔

**نواب مختار الملک سر سالار جنگ** اسی خاندان کے رکن رکین اور **دولت علیہ آصفیہ** کے سچے جاں نثار تھے۔ جن کے گوہر شب چراغ **عالیجناب نواب میر یوسف علی خان بہادر** سالار جنگ دام اقبالہٗ (جو متذکرہ صدر خانوادوں کے فضائل و فواضل کے حقیقی وارث خلاصہ دودمان ہیں) دولت علیہ آصفیہ کی کرسی **مدار المہامی** کو زینت بخش چکے ہیں۔

یہ **تذکرہ** بمناسبت خاندانی موصوف ہی کے نام نامی سے **معنون** کرنے کی عزت حاصل کرتا ہوں۔

احسان فراموشی ہوگی اگر اس موقع پر میں اپنے سراپا عنایت مجسم اشفاق **نواب عنایت جنگ بہادر** دام اقبالہٗ (خلف خانِ دوران نواب رکن الدولہ رکن الملک مغفور) کی اس ذوق علمی و عنایت کا ذکر نہ کروں کہ موصوف ہی کے الطاف کریمانہ سے حقیر کو خان دوران نواب ذوالقدر کے متعلق مفید معلومات عکس تصاویر وغیرہ کا ذخیرہ حاصل کرنے کا موقع ملا۔

**حکیم سید مظفر حسین حیدرآبادی**

# فہرست مضامین

# آغازِ تذکرہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵۲ | ۴ | فرزول | افزول |
| ۵۳ | ۱۰ | خوالبت کہ | خوابست و |
| فہرست مضامین (۱) کالم ۴ سطر | | نواب میر یوسف علیخاں | عکس نواب میر یوسف علیخاں بہادر سالار جنگ دام اقبالہ |
| ؍؍ کالم ۲ | ۳ | رگھناتھ راؤسے مقابلہ | رگھناتھ راؤسے مقابلہ وفتحیابی |
| ۴ | ۱۸ | ذکرارباطرب | ذکرارباب طرب |
| انتساب | ۴ | حیدرخاں | حیدریار خاں |
| ۹ | ۱ | اصفجا ثانی | آصفجاہ ثانی |
| ؍؍ | ۱۵ | نواب رکن الدولہ | نواب تہور جنگ اشرف الدولہ |
| نقول اسناد ف | ۸ | دول | دول |
| ۲ | ۵ | مکار | مکارہ |
| ۳ | ۳ | بدستخط نواب مغفرت مآب | بدستخط نواب مغفرت مآب رسیدہ وسند خدمت [illegible] بعد عمل آن منظور [illegible] |
| ۵ | ۵ | فوج دار فواح | فوجدار نواح |
| ۶ | ۲ بعد سطر درمیانی | تتے | مثنے |
| | | بمیادش | بمیعاد |
| | | موجوداست | موجودات |
| | | ا سوار | ا یا سوار |
| | | صمصام جنگ مرحوم | صمصام جنگ مرقوم |
| | | نیم آنہ ازسہ گزاشت | سہ ونیم آنہ ازگزاشت |
| | | رسدرواب | رسد دواب |
| | | بیارسہ | بیارسہ ۴ |
| | | بیارسہ | بیارسہ ۶ |
| حصہ زیریں | | [illegible] | [illegible] |
| ۸ | | منہا سواری سرکار | منہا بتیا لواکی |
| ۱۰ | | فوجدار فراح | فوجدار نواح |
| ۱۵ | ۹ | خلافت ارشد | خلافت راشدہ |
| ؍؍ | ۱۵ | اسنار | اسناد |

## صحت اغلاط

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | تلون | متلون |
| ۸ | ۱۰ | رائے اجازت | رائے واجازت |
| ۱۰ | ۶ | . | ملاحظہ ہو عکس خاندوران نواب ذوالقدر درگاہ قلی خاں سالار جنگ |
| ۱۰ | ۱۶ | اضافہ کیا تھا | اضافہ کیا تھا رکھا |
| ۲۰ | ۹ | ہمراہ رکاب | ہمرکاب |
| ۲۵ | ۱۳ | چنیں ہنگامہ | درچنیں ہنگامہ |
| ۳۲ | ۱۴ | واصحاب غنج ودلال میلے | واصحاب غنج ودلال کذا |
| ۴۳ | ۵ | جمادی الاولیٰ | جمادی الاول |
| ۴۶ | ۱۴ | زرہ | ذرہ |
| ۴۶ | ۱۷ | کہ | چو |
| ۴۷ | ۵ | ہوشں دار | ہوشدار |
| ۵۱ | ۱۵ | بروج | برروح |
| ۵۲ | ۴ | الغوزہ نوازی | الغوزہ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دہلی

## بارہویں صدی ہجری میں

کوئی افسانہ نہیں تیرے فسانہ کی طرح
سب ہی تاریخیں پڑھیں سیکڑوں دفتر دیکھے

قلمرو ہند میں دہلی ہی ایک ایسا مقام ہے جو فرماں روایان ہند کی شاہنشاہیوں کا صدر مرکز ہوتی رہی اور وقتاً فوقتاً مختلف زمانوں میں اپنے بانیوں کے نام کی مناسبت سے اس کے نام بھی مختلف مثلاً ہستناپور، اندرپرست، دلیپ نگر، تغلق آباد، دہلو[1]، شاہجہاں آباد وغیرہ رکھے گئے۔ ایک شہر

---

[1] یہ لفظ عہد فیروز شاہ تک زبان زد خلائق تھا۔ طوطی ہند امیر خسرو اپنے ممدوح "فیروز شاہ" کو مخاطب کرکے فرماتے ہیں ؎

یا یک اسپم بخش یا ز آخور بفرما بار گیر    یا بفرماں دہ کہ گردوں شبنم و دہلو روم    (مفتاح)

اُجڑنے پر دُوسرا شہر اُسی کے متصل آباد ہُوا۔ مگر ان ناموں میں سب سے زیادہ قبولیت اور عام شہرت دہلی یا دِلّی نام ہی کو حاصل ہوئی جو آج تک زبان زدِ خاص و عام ہے۔ غرض دِلّی کے کوچہ و بازار کی بنیاد تاریخی زمانہ کی آب و گل سے پڑی ہے اُس کے مُنہدم عمارات، شکستہ مقابر، بلند مینار، عالیشان گنبد اپنے اولوالعزم بانیوں صاحب عظمت و جبروت شہنشاہوں کے نشاط انگیز اور عبرت خیز افسانوں کو آج تک یاد دلا رہے ہیں۔

آخری دہلی شاہجہاں آباد[1] کی بناء اور اُس کی آبادی کا فخر مغلیہ خاندان کے اقبالمند تاجدار شاہجہاں[2] کو حاصل ہُوا۔ دہلی اُس وقت طرفہ شان و شوکت اور عجیب عظمت و حشمت کی آماجگاہ بنی ہوئی تھی۔ کسی شاعر نے خوب نظم کیا ہے:

نہ گرماش گرم و نہ سرماش سرد ۔۔۔ ہمہ جائے شادی و آرام و خورد

نہ بینی دراں شہر بیمار کس ۔۔۔ یکے بوستاں از بہشت است و بس

---

[1] میر یحییٰ کاشی نے بہترین تاریخ "شد شاہ جہاں آباد از شاہجہاں آباد" کہی اور پانچہزار روپیہ صلہ سے سرفراز ہُوا ۱۲ مظفر

[2] شاہجہاں نے ۱۰۳۷ہجری میں جلوس کیا۔ یہ بادشاہ نہایت فیاض اور خیر خواہ رعیت تھا۔ اس کی بنوائی ہوئی عمارات آج تک روئے زمین کی عمارتوں میں بے مثل سمجھی جاتی ہیں۔ اس کے عہد میں ملک اس درجہ سرسبز و شاداب ہوا کہ کسی عہد مغلیہ میں نہ ہوا ہوگا گویا سلطنت مغلیہ کی عظمت و شان کا ستارہ اس کے عہد میں انتہائے عروج کو پہنچ گیا تھا۔ تختِ طاؤسی اسی شہریار کی نادر یادگار تھا ۱۰۶۸ھ میں اس تاجدار کی سلطنت کا خاتمہ اُسی کے پرہنر بیٹے شاہ عالمگیر کے ہاتھوں ہُوا۔ اور آٹھ برس تک قید کی مصیبتیں جھیلکر ۱۰۷۶ھ میں اس سرائے فانی سے عالمِ جاوِدانی کی طرف کوچ کیا ۱۲ مظفر

چہ ہندوستانِ طراوت سرشت — کہ از شرم او رنگ بارد بہشت
بلندی گرفتہ در و شانِ حسن — زہے مصر و خوبی و کنعانِ حسن

دُوسرا شاعر کہتا ہے

کسے از زندگانی شاد باشد — کہ در شاہجہاں آباد باشد

مگر ہمارا عہدِ موضوع دہلی بارہویں صدی ہجری میں ہے۔ جس کو عہدِ زوال کہنا بجا ہے۔

یہ وہ زمانہ ہے کہ سلطنت مغلیہ کا آفتاب اقبال نصف النہار سے گزر چکا ہے۔ اس کا جاہ و جلال اور آنکھ نہ ٹھیرنے والا پُر رعب چہرہ لحظہ بہ لحظہ زرد ہو رہا ہے۔ ادبار و انحطاط کے دل بادل گرد و پیش منڈلا رہے ہیں۔ خانہ جنگی اور طوائف الملوکی کی دبا ہر چہار جانب پھیلی ہوئی ہے۔ خود غرض ناعاقبت اندیش وزراء، اُمراء کی باہمی چشمک اور رشک و حسد نے رہی سہی شاہی عظمت و شوکت کو بھی مفلوج بنا دیا ہے۔ کہیں مرہٹے سرکشی و سرتابی اور لُوٹ مار میں مصروف ہیں تو کسی طرف سکھوں نے شور و فساد مچا رکھا ہے اور اُس کی نیمروزہ آن پر ایمان لانے والے بھی زیرِ لب لا احب الآفلین کہہ رہے ہیں۔

ظاہر ہے کہ ایسے طوفان خیز اور شورش انگیز زمانہ میں دہلی کس درجہ مرکزِ آلام و مصائب نہ بنی ہوئی ہوگی اور کیا کچھ اس کی معاشری و تمدنی

حالات میں انقلاب نہ ہوگیا ہوگا۔ باایںہمہ اس مرقع دہلی کو پڑھیے اور موجودہ متمدن و روشن زمانہ کی دہلی کا اس وقت کے حالات و واقعات سے مقابلہ کیجیے انصاف شرط ہے ممکن نہیں کہ آپ بھی میر[1] کے ہمنوا نہ ہوں اور نہ کہیں۔

دلّی کے نہ تھے کوچے اوراقِ مصوّر تھے جو شکل نظر آئی تصویر نظر آئی

یہ مُرقع اسی عہد گذشتہ کی یادگار ہے۔ مؤلف معاصر ہے چشم دید حالات و واقعات کو بے کم و کاست حوالۂ قلم کیا ہے۔ جس کی وجہ سے ہمعصرانہ قیمتی معلومات اور اس عہد کی طرزِ زندگی پر معنی آفریں روشنی پڑ رہی ہے۔ لہذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہاں ناظرین کرام سے مؤلف کا تعارف کرایا جائے کہ مرقع ہذا کی اہمیت پر کافی روشنی پڑ سکے۔

## مؤلّف کا تعارف

| | |
|---|---|
| نام و خطابات، تخلص اور اوصافِ ذاتی۔ | نواب ذوالقدر لقب، درگاہ قلیخاں نام، سالار جنگ مؤتمن الدولہ، مؤتمن الملک، خانِ دوراں خطاب المتخلص بہ درگاہ |

[1] میر تقی نام میر تخلص۔ ریختہ گوئی کے مسلم الثبوت استاد متوطن اکبرآباد۔ دہلی میں عرصہ تک سکونت پذیر رہے عہد آصف الدولہ میں لکھنؤ پہنچے وظیفہ سے سرفراز ہوئے انکے والد کا نام تذکرہ نویسوں نے میر عبداللہ لکھا ہے مگر موصوف نے خودنوشت سوانح حیات "ذکر میر" میں میر علی متقی بیان کیا ہے ۱۲۲۵ھ میں انتقال کیا موصوف کی تصنیفات سے (۱) کلیات جو چھ دیوانوں اور قصائد و مثنویات پر مشتمل ہے (۲) تذکرہ ریختہ گویاں موسوم بہ نکات الشعراء (۳) ذکر میر خودنوشت سوانح حیات یادگار ہیں ۱۲ مظفر

عالی خاندان، خوش خلق، سلیم الطبع، مدبر، شجاع، انصاف پسند، شگفتہ مزاج، سخندان، بدیہہ گو، انشا پرداز، غرض جملہ اوصاف حمیدہ و اخلاق پسندیدہ سے متصف تھے[1]۔ جن کا ہم آئندہ خان دوراں یا نواب ذوالقدر کے لقب سے ذکر کرینگے۔

**وطن و سلسلۂ نسب** نواب[2] ذوالقدر کے آبا و اجداد کا وطن نواحی مشہد مقدس مملکت ایران تھا۔ اور سلسلۂ نسب حسب ذیل واسطوں درگاہ قلیخاں ابن خاندان قلیخاں بن نوروز قلیخاں بن درگاہ قلیخاں بن خاندان قلیخاں جو ترکان بوربورالوس خاناں[3] سیاہ خیمہ کے ایک بڑے سردار سے تھی منتہی ہوتا ہے۔

---

[1] لچھمی نرائن شفیق تذکرہ گل رعنا میں رقمطراز ہے:۔ "(درگاہ قلیخاں) امیرے بود عالیجاہ، دانش آگاہ متصف باوصاف حمیدہ و متخلق باخلاق پسندیدہ غنچہ تصویر را در محفل رنگینش ہوائے شگفتگی در سر و طوطی خوش سفیر را از بیان شیرینش منقار در شکر۔ بلبل ہزار داستان مستفید طلاقت زبانش و گل شگفتہ جبیں در یوزہ گر چہرۂ خندانش۔ چرب زبانی او دل سنگ را موم می ساخت و بہر دل نزدیکی او احبا و اعداء را در دام می انداخت ضمیر منیرش در بدیہہ رسانی بازار آئینہ می شکست و ذات والا صفاتش در بزم افروزی بالا دست شمع می نشست، صولتش دل شیر شرزہ را آب می نمود و شجاعتش گوئے سبقت از رستم دستاں می ربود۔ دیگر اوصاف پسندیدہ عدیل و نظیر نداشت" نیز عبدالوہاب دولت آبادی نے بھی اپنے تذکرۂ بے نظیر میں ذکر کیا ہے۔ (درگاہ قلیخاں) حسن خلق او بوئے عطر اعلیٰ بدماغہا میرساند و گرمجوشی او جام نشاء دوبالا در محفلہا میگرداند در نظم و نثر استعداد بلند دارد و از جولان طبیعت شعر و انشاء را بسرعت تمام ابداع می نماید۔ منظفر

[2] ذوالقدر نام قبیلہ ترک اور ترکی زبان میں قادر انداز کو بھی کہتے ہیں منظفر [3] نواحی مشہد مقدس میں یہ قبیلہ بہادری و شجاعت سے مشہور تھا۔ منظفر

# خانِ دوراں نواب ذوالقدر کے آبا و اجداد

## خاندانِ قُلی خاں

خانِ دوراں نواب ذوالقدر کے جدِّ اعلیٰ خاندانِ قلیخاں علی مردان خاں[۱] کے ہمراہ متعینہ قندھار[۲] تھے۔ شاہ صفی[۳] کی تلوّن مزاجی اور ناقدردانی کی وجہ سے علی مردان خاں نے جب ترک ملازمت کی قلعہ قندھار اولیائے دولت

۱ علی مردان خاں کے والد گنج علیخاں زیک کرد۔ شاہ عباس صفوی اول (ماضی) کی ولیعہدی میں خدمت اتالیقی پر ممتاز اور بعد جلوس بصلۂ خدمات لائقہ مراتب علیائے خانی اور ارجمند بابا کے لقب سے سربلند ہوئے۔ تیس سال تک مستقل کرمان پر حکومت کی۔ بعد فتح قلعہ قندھار ۱۰۳۱ھ شاہِ عباس نے اس قلعہ کی حکومت پر سرفراز کیا۔ گنجعلی نے ۱۰۳۴ھ میں جھروکے سے گر کر انتقال کیا۔ علیمردان خاں نے لاش مشہد مقدس روضۂ منورہ رضویہ میں دفن کی۔ شاہ عباس نے خبر انتقال سنکر علی مردان خاں کو خطاب خانی حکومت قندھار سے سرفراز اور بابائے ثانی کے لقب سے مفتخر کیا۔ شاہ عباس کے انتقال اور شاہ صفی کی ناقدردانی کے باعث علی مردان خاں متوسل بہ دربار شاہجہانی اور حسن خدمات کے صلہ میں مراتب اعلیٰ منصب امیرالامرائی پر فائض ہوئے۔ لاہور میں ایک نہر اب تک موصوف کی یادگار موجود ہے۔ ۱۰۶۷ھ میں مقام ماچھیواڑہ انتقال کیا۔ لاہور میں دفن ہوئے۔ عالم آرائے عباسی مطبوعہ ایران ص ۴۳۲۔ مآثر الامراء ص ۷۹۵ مطبوعہ کلکتہ سوسائٹی (مظفر)

۲ خزانۂ عامرہ ص ۲۲۱ (مظفر)

۳ شاہ عباس صفوی کا پوتا نہایت جابرانہ حکومت کی ۱۶۴۲ء میں بمقام کاشان انتقال کیا۔ قم میں دفن ہوا۔ تاریخ ایران ص ۱۵ (مظفر)

شاہجہانی کے تفویض کرکے بمعیت خانداں قلی خان عازم ہند ہوئے اور لاہور پہنچے۔ خانداں قلی خاں روز شنبہ ۲ جمادی الثانی ۱۰۴۸ھ مع عرضداشت علی مردان خان اور بارہ نفر رومیوں (جن کو شاہ ایران نے بعد فتح ایروان قندھار روانہ کیا تھا) کے ہمراہ دربار شاہجہانی میں حاضر ہوئے۔ خود نے خلعت اور ہزار روپیہ نقد سے سرفرازی پائی۔ رومیوں کو بھی خلعت اور چار ہزار روپے خزانۂ شاہی سے مرحمت ہوئے۔ ۷ جمادی الثانی ۱۰۴۸ھ کو جب شاہجہاں نے اختیار پور میں منزل کی اور باغ انبالہ میں جشن منعقد کیا تو خانداں قلیخان ہی کے ذریعہ علی مردان خاں کو خلعت خاصہ[۵۱] و پالکی عاج[۵۲] بایراق طلا روانہ کی[۵۳]۔ علی مردان خاں جب (روز دوشنبہ ۲۲ رجب ۱۰۴۸ھ صوبہ داری کشمیر پر سرفراز ہوئے تو خانداں قلیخاں بھی موصوف کے ہمراہ کشمیر میں تاحیات عزو وقار سے بسر کرتے رہے[۵۴]۔

---

۵۱ خلعت خاصہ۔ اس لباس خاص سے مراد ہے جس کو بادشاہ کسی وقت زیب تن فرمائے۔ صاحب عمل صالح نے اس خلعتِ خاصہ میں پوشش سمور کا ذکر کیا ہے (مظفر)

۵۲ پالکی عاج (سکھپال) بایراق طلا وہ شاہی پالکی جو ہاتھی دانت اور بکارِ زر مرصع ہو۔ ایسی پالکی عموماً بغیر فرمانروا کے کوئی استعمال نہیں کرسکتا۔ اس قسم کی خلعت کی سرفرازی مخصوص امتیاز پیدا کردیتی تھی (مظفر)

۵۳ بادشاہ نامہ صفحہ ۱۱۴ مطبوعہ کلکتہ۔ عمل صالح صفحہ ۲۹۶۔

۵۴ گلِ رعنا صفحہ ۴۱۲ قلمی۔

# درگاہ قلی خاں اوّل

خاندانِ قلیخاں کے بعد ان کے خلف الصدق درگاہ قلی خاں اوّل نے علی مردان خاں کی سفارش پر بارگاہ شاہجہانی سے ضلع ٹھٹھ میں جاگیر و منصب سے سرفرازی پائی۔ خود علی مردان خان نے بطور ضمیمہ اپنے سرکار کی میر سامانی[1] بھی خانِ موصوف کے سپرد کی۔ علی مردان خاں کے انتقال (سنہ ۱۰۶۱ھ) کے بعد شہزادہ اورنگ زیب[2] نے خانِ موصوف کو اپنے منصبداروں میں شریک کر کے افتخار بخشا۔ درگاہ قلی خاں شاہزادہ کے ہمراہ دکن آئے کچھ عرصہ قیام کے بعد ہندوستان کو مراجعت کی اور وہیں انتقال کیا۔[3]

---

[1] میر سامانی کی خدمت اس وقت گویا مرتبۂ وزارت کے مماثل سمجھی جاتی تھی - اسی لیے یہ عہدہ دیوان خانگی کہلاتا اور ہر قسم کا نظم و نسق میر سامان ہی کی رائے اجازت پر موقوف ہوتا تھا۔ (مظفر)

[2] عالمگیر۔ ممتاز محل کے بطن سے ۱۰۲۸ھ شب یکشنبہ ۱۱ ذی قعدہ کو پیدا ہوئے۔ باپ اور بھائیوں پر فتح پائی۔ ۱۰۶۸ھ روز جمعہ غرہ ذیقعدہ کو جلوس کیا۔ دکن کی اسلامی سلطنتیں مفتوح ہوئیں۔ تمام عمر سپاہیانہ میدان داریوں میں گزاری۔ پچاس سال ستائیس یوم سلطنت کر کے نوّے سال سترہ یوم کی عمر میں ۲۸ ذیقعدہ سنہ ۱۱۱۸ھ کو انتقال کیا۔ خلدآباد میں دفن ہوئے خلد مکان لقب پایا۔

[3] خزانۂ عامرہ صـ ۲۲۲



نواب نوروز قلی خان جد نواب درگاہ قلی خان سالار جنگ

# نوروز قلی خاں

درگاہ قلی خاں کے بیٹے نوروز قلی خاں دار وار[1] کی قلعداری پر سرفراز کیے گئے۔ تاحیات اس خدمت پر ممتاز رہے اور یہیں انتقال ہوا۔ (ملاحظہ ہو عکس ۱ شبیہہ نوروز قلی خاں) یہ دو شعر[2] موصوف ہی کی طبعزاد ہیں ؎

نشاں نیافت کسے از غبار ما وہنوز　　غبار خاطرِ خلقیم و خاک بر سرِ ما

انچہ بر جستیم و کم دیدیم و درکار است و نیست

نیز ایں معنی بجز آدم کہ بسیار ست و نیست

# خاندان قلی خاں

نوروز قلی خاں کے بیٹے خاندان قلی خاں ثانی منصب و جاگیر سے سرفراز ہو کر منصبداران متعینۂ اورنگ آباد میں شریک ہوئے۔ شاہ عالم[3] خلد منزل نے

---

[1] دراصل دھاروار ہے۔ شاہجہانی جلوس کے تیسرے سال ۱۰۳۹ھ میں اعظم خاں، مرحمت خاں، راجہ جھجر سنگھ بندیلہ کے ہاتھ پر فتح ہوا۔ عملِ صالح صفحہ ۳۰۹ ج ۱۔

[2] ماخوذ از بیاضِ خاندانی۔ قلمی

[3] ابونصر قطب الدین محمد معظم شاہ عالم بہادر شاہ غازی۔ بعد وفات عالمگیر ۱۱۱۸ھ میں تخت نشین ہوئے۔ بدیع الزماں اجتبائے خاں نے ظل اللہ دین پناہ سے تاریخ جلوس نکالی بھائیوں پر فتح پائی۔ مرہٹوں کی بغاوت اور سکھوں کی سرکشی کا

(باقی بر صفحہ ۱۰)

سنگمنیر[۱] کی وقائع نگاری اور وہاں کے محالات کی فوجداری پر سرفراز فرمایا
نظام آباد[۲] بالائے گتل فرداپور اجنٹہ کی تعمیر و آبادی حضرت مغفرت مآب
طاب ثراہ کے عہد میں خاندان قلی خاں ہی کے اہتمام سے سرانجام کو پہنچی۔
خانِ موصوف پہلے رکن ہیں جن کا مستقل تعلق دولت علیہ آصفیہ سے
ہُوا۔ خانِ دوراں نواب ذوالقدر درگاہ قلی خاں مؤلف تذکرۂ ہذا آپ
ہی کے خلف الصدق ہیں۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۹) سدباب کیا۔ نہایت ذی علم اور عالم دوست خصوصاً فقہ، حدیث اور علمِ کلام میں ممتاز زمانہ تھے
علماء سے اکثر مباحثہ و مناظرہ کی صحبتیں رہتی تھیں حضرت علی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی حقیت اور خلافت بلا فصل
کے قائل ہوئے۔ بعد تحقیق مذہب امامیہ اثنا عشری اختیار کیا ۱۱۲۴ھ کو انتقال ہوا۔ تاریخ بہادر شاہی قلمی صفحہ ۷ و سیر المتاخرین۔

[۱] سنگم نیر۔ سنگم بمعنی ملنا نیر بمعنی آب۔ کوکن کی جانب شرق سے جو نہر آتی ہے وہ اس مقام پر آب گنگ سے مل جاتی ہے
اسی لیے اس مقام کو سنگمنیر کہتے ہیں۔ غربی حد گھاٹ کوکن اور سرکار کلیان اس کے پایان میں ہے۔ شمالی حد کوہِ
سبھاچل جو کوکن سے ملا ہوا ہے۔ ماہور اور صوبہ برار بلکہ اس سے کچھ آگے تک پہنچتی ہے۔ قلعہ دھرپ وغیرہ اسی
پہ واقع ہیں۔ جنوبی حد کندہ تا ملیبار پایاں میں ساحل دریا بالائی جانب ملک مرہٹہ و کنٹر اور قلعہ خیبر ہے اس سرکار
میں نہایت مستحکم قلعے تھے۔ سوانح دکن قلمی ورق ۲۰۔

[۲] نظام آباد۔ یہ نام حضرت آصف جاہ طاب ثراہ نے ۱۱۶۰ھ میں جبکہ اس کی دوبارہ آبادی میں ترقی اور عمارات
میں اضافہ کیا تھا۔ اور بطریق انعام التمغا خاں دوران نواب ذوالقدر درگاہ قلیخاں کو عطا فرمایا ملاحظہ ہو نقل سند[۱]

(بقیہ بر صفحہ ۱۱)

# عہد حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ

## خاندوران نواب ذوالقدر درگاہ قلیخان سالار جنگ

| | |
|---|---|
| تاریخ و مقام ولادت | خانِ دوراں نواب ذوالقدر ۲۹ رجب ۱۲۲۱ ہجری بمقام سنگمنیر پیدا ہوئے۔ سنہ ولادت کی تاریخ خود ہی نے |

نظم فرمائی ہے۔ ؎

شد سالِ ولادتش ز روئے الہام درگاہ قلی ز خاندانِ والا

| | |
|---|---|
| تعلیم و تربیت | فیاضِ قدرت کی طرف سے خان دوران نواب ذوالقدر کو ایک خاص جوہرِ قابلیت عطا ہوا تھا موصوف لڑکپن |

ہی سے نہایت ذہین اور ذکی الطبع واقع ہوئے تھے۔ ابتداً گو اپنے والد خاندان قلیخاں کے زیر پرورش رہے مگر موصوف کی حقیقی تعلیم و تربیت حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ کے زیرِ نگرانی رہی جس کے فیضان سے

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ) یہ سند بمہر خانِ دوراں نواب رکن الدولہ رکن الملک مدار المہام دکن ۱۷ رمضان ۱۲۲۰ھ ورثائے نواب ذوالقدر کو عطا ہوئی ہے اس سند میں اس وقت اس کا محاصل چار ہزار آٹھ سو چونسٹھ روپے ساڑھے آٹھ آنے دکھایا گیا ہے۔ مظفر

؎ اس تاریخ میں ایک عدد کی کمی یعنی ۱۲۲۰ھ برآمد ہوتے ہیں۔ مظفر

خان دوراں ہنوز سنِ رشد کو نہ پہنچے تھے کہ اکثر علوم وفنون متداولہ میں بہرہ یاب ہوکر ہمعصروں میں ممتاز ہوئے[1]

منصب و جاگیر | حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ نے حقوق دیرینہ اور خاندوراں کی ذاتی قابلیت پر نظر فرماکر چودھویں سال (۱۱۳۷ھ) آبائی منصب و جاگیر عطا فرمائی۔ مصاحبت میں رہنے کا شرف بخشا اور بیسویں سال ہمراہ رکاب رہنے کی عزت سے سرفراز کیا[2]۔

سفر دھلی | یہ وہ زمانہ ہے کہ خاندانِ تیموریہ کا آفتاب اقبال گھٹا گیا ہے ہند کے آخری شہنشاہ محمد شاہ[3] (رنگیلے) سریرآرائے سلطنت ہیں۔

---

[1] خزانۂ عامرہ صفحہ ۲۲۲ وگل رعنا قلمی ورق صفحہ ۲۰۶ [2] خزانۂ عامرہ صفحہ ۲۲۲ وگلِ رعنا قلمی ورق صفحہ ۲۰۶

[3] خاندان مغلیہ کے آخری شہنشاہ سمجھے جاتے ہیں۔ اٹھارہ سال کی عمر میں بامداد قطب الملک (سید عبداللہ خاں) وامیرالامراء (سید حسین علیخاں) بمقام آگرہ ۵ ذیقعدہ ۱۱۳۱ھ تخت نشین ہوئے ۱۱۳۲ھ میں باتفاق بعض امراء ان دونوں اعیان سلطنت (قطب الملک امیرالامراء) کے خاتمہ کے بعد زمام سلطنت اپنے ہاتھ میں لی۔ نااہلی اور عہدوں کے بے موقع انتخاب سے ارکین سلطنت میں پھوٹ پڑگئی اس اختلال سے مرہٹوں کی قوت حد سے سوا بڑھتی اور وقار شاہی گھٹتا گیا۔ اس پر بادشاہ ورعیت کی عیش پسندی نے سلطنت کو اور بھی کمزور بنا دیا۔ چنانچہ نادرشاہ کے حملہ کے وقت سلطنت گویا عضو مفلوج ہوگئی تھی۔ اس ہنگامہ کے بعد حالت اور بھی بد سے بدتر ہوگئی تمام صوبے علی الاعلان خودمختار ہوگئے غرض سلطنت کو اس نیجاں حالت میں چھوڑکر بادشاہ نے بعمر ۴۸ سال ماہ ربیع الآخر ۱۱۶۱ھ اس سرائے فانی سے عالمِ جاودانی کی طرف کوچ کیا غلام علی ارشد نے انی ذاھب الی ربی سیھدین سے تاریخ وفات نکالی ۱۲ مظفر

دربار گہوارۂ عیش و عشرت اور آماجگاہِ نشاط و طرب بنا ہوا ہے۔ بادشاہ امورِ مملکت سے بے بہرہ ہر وقت ہاتھ میں جام اور مشغول بہ دلارام ہیں زمامِ سلطنت بھی اُن ہی اعیان اور روساء کے ہاتھوں میں جنھوں نے عیاشی اور لہو و لعب کو اپنا شعار اور مقصدِ حیات بنالیا ہے۔

حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ عرصہ سے کنارہ کشی اختیار فرماکر دکن میں مستقل فرمانروائی کر رہے ہیں۔ مرہٹوں کی سرکشی روز بروز بڑھتی جارہی ہے۔ ہر طرف تاخت و تاراج میں مصروف ہیں۔[ل] شیرازۂ سلطنت درہم برہم ہو رہا ہے۔

آخرِ کار محمد شاہ نے مرہٹوں کے مقابلے اور ان کی تادیب کے لیے حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ ہی کو منتخب فرماکر اوّلاً کمال دلجوئی اور اشفاق آمیز عنایت ناموں سے سرفراز کیا۔ پھر صوبۂ مالوہ و گجرات کو ضمیمہ دکن بناکر مرہٹوں کا فتنہ فرو کرنے کے لیے دہلی طلب فرمایا۔

**خدمت پر سرفرازی** اس سے قبل ذکر ہو چکا ہے کہ حضرت مغفرت مآب نے خانِ دوراں کی حسن لیاقت کے باعث جاگیر و منصب، شرفِ مصاحبت و ہمراہِ رکاب رہنے کے اعزاز سے سرفراز فرمایا تھا۔

---

ل بدائع وقائع ق۔ ورق ۱۵۰۔ (خود نوشت پنجسالہ سوانح حیات آنند رام مخلص) مظفر

مگر دہلی کی روانگی کے موقع پر خصوصیت سے عہدۂ داروغگی ہرکارہ[۱] سے سرفراز فرماکر خانِ دوراں کو اپنی معیت میں رہنے کے شرف سے ممتاز کیا۔

---

[۱] مآثر نظامی قلمی مؤلفہ منسا رام ورق (۶۴) یہاں اس امر کا اظہار ضروری معلوم ہوتا ہے کہ خدمت ہرکارہ کی اہمیت پر فی الجملہ روشنی ڈالی جائے جس سے اس کی داروغگی کی وقعت اور منزلت کا صحیح اندازہ کیا جا سکے۔ واضح ہو کہ موجودہ زمانہ کی طرح اُس وقت ہرکارہ کی خدمت اس قدر معمولی اور بے وقعت نہیں ہوتی تھی۔ واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ اس وقت یہ خدمت ایک خاص رتبہ رکھتی اور ہر کس و ناکس کو نہیں دیجاتی تھی۔ ہرکاروں کے تقرر کے وقت ان کی راست بازی وفاداری اور مستعدی کا خصوصیت سے خیال رکھا جاتا تھا چونکہ درحقیقت دوسرے لفظوں میں ان کو سوانح نویسی کی سی مہتم بالشان خدمت انجام دینی ہوتی تھی۔ گویا یہ شاہی سوانح نویس سمجھے جاتے تھے۔ چنانچہ جگ جیون داس (ہرکارہ) اپنی تواریخ منتخب معروف بہ تاریخ بہادر شاہی میں رقمطراز ہے۔ کہ ”مسوّد ایں سواد در سنہ یکہزار و یکصد و پنج ہجریہ مقدسہ در سلک بندگی بندہائے درگاہِ عالم پناہ انسلاک یافتہ بخدمت ہرکارگی کہ عبارت از سوانح نویس است سربلند گشت“۔ اب صحیح اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ عہدۂ داروغگی ہرکارہ جس پر خاندوراں نواب ذوالقدر سرفراز کیے گئے تھے کس درجہ وقیع اور رفیع المنزلت خدمت تھی جس کو لکھمن لال نے اپنی تاریخ یادگار میں عہدۂ خدمتگاری سے تعبیر کیا ہے۔ چنانچہ وہ نواب منیر الملک بہادر کے ترجمہ میں دولت علیہ آصفیہ سے اس خاندان کے توسل اور واقعہ نادری کے تحت حضرت آصفجاہ اور محمد شاہ و قمر الدینخاں کی نظر بندی کا حال اور اس وقت شیخ حیدر (شیر جنگ) یہ جن مناصب جلیلہ پر سرفراز رہے اس کو ناظرین آئندہ کسی نمبر میں ملاحظہ فرمائینگے)

(باقی برصفحہ ۱۵)

حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ آخر ماہ ربیع الاول ۱۱۵۱ھ دہلی[1] پہنچے۔ ملازمتِ شاہی سے سرفراز ہو کر بعد اجازت مرہٹوں کی مہم پر روانہ ہوئے ہنوز مہم سر نہ ہوئی تھی کہ غلغلۂ نادری بلند ہوا۔ حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ نے مرہٹوں سے مصالحت کر کے دہلی کو مراجعت فرمائی۔

نادر گردی

نادری طوفان جبکہ باد و باراں کیطرح قندھار، کابل، لاہور کو تباہ و برباد کرتا ہوا دار الخلافہ دہلی سے سو میل کے فاصلہ پر آ پہنچا۔ شاہی لشکر نے بھی کرنال پر مقام کیا۔ برہان الملک ۱۴ ذیقعدہ ۱۱۵۱ھ[2] کو داخلِ لشکر اور دربار شاہی میں باریاب ہوئے۔ اس عرصہ میں جاسوسوں سے نادری سپاہیوں کے ہاتھوں اپنے بہیر و بنگاہ پر تاخت و تاراجی کی خبر ملی۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) اور خانِ دوراں نواب ذوالقدر کی رفاقت وجاں نثاری کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ "دران قید ایں شیخ حیدر (شیر جنگ) و درگاہ قلی ہر دو خدمتگار در رفاقت بودند" اس فقرہ کو پڑھ کر بجز اس کے کہ ہم "بریں عقل و دانش بباید گریست" کہیں اور کیا کہہ سکتے ہیں۔ منظفر

[1] فضل علیخاں نے حضرت آصفجاہ طاب ثراہ کے ورود دہلی کے موقع پر تاریخ ذیل لکھکر پیش کی اور ہزار روپے نقد مع اسپ با ساز نقرہ صلہ سے سرفرازی پائی۔ ے

صد شکر کہ ذاتِ دیں پناہی آمد — رونق دہ ملک بادشاہی آمد

تاریخ رسید نش بگوشم ہاتف — گفت آیت رحمتِ الٰہی آمد

[2] بقول گردھاری لال ۱۵ ذیقعدہ۔

بادشاہ سے سرسواری اجازت خواہ ہوئے۔ حضرت مغفرت مآب امیرالامراء نے بمصلحت وقت منع فرمایا۔ مگر برہان الملک جوشِ شجاعت میں اسی دم شاہی لشکر سے نکل کر سپاہِ نادری پر حملہ آور ہوئے اور لڑتے ہوئے اس کے ہراول لشکر تک پہنچ کر گھر گئے۔ محمد شاہ نے یہ خبر سنکر امیرالامراء کو مدد کے لیے حکم فرمایا امیرالامراء بھی برہان الملک کے شریک کارزار ہوئے۔ نہایت پامردی سے مقابلہ کیا۔ آخر زخمی ہوکر شکست اٹھائی۔ برہان الملک اسیر ہوئے[۱]۔ نادر شاہ نے برہان الملک کی جاں بخشی۔ امیرالامراء نے واپس ہوکر زخموں کی شدت سے دوسرے روز انتقال کیا۔ حضرت مغفرت مآب منصب امیرالامرائی بخشی الممالک سے سرفراز ہوئے[۱]۔ ۱۶ر ذیقعدہ ۱۱۵۱ھ کو حضرت مغفرت مآب نے بادشاہ کی جانب سے اولاً پیام صلح دیکر لشکر خاں و نجم الدین خاں کو نادر شاہ کی خدمت میں بھیجا۔ پھر خود مع عظیم اللہ خاں نادر شاہ کے دربار میں حاضر ہوئے۔ شرائط صلح طے ہونے کے بعد اسی روز حضرت مغفرت مآب نے شاہی لشکر میں معاودت کی۔ دوسرے روز خود محمد شاہ بتقریب ملاقات مع مخصوص ارکین سلطنت نادر شاہ کی فرودگاہ پر تشریف فرما ہوئے۔ نادر شاہ[۲] نے شاہانہ مراسم مہماندا ری

---

[۱] بدائع وقائع قلمی و تاریخ ظفرمنشہ و تاریخ راحت افزا قلمی۔ تحفۃ الشعراء قلمی ۱۲

[۱] " " " " " " " "

[۲] نادر قلی بن امام قلی قبیلۂ افشار سے تھا۔ سنہ ۱۱۰۰ھ میں پیدا ہوا۔ لڑکپن ہی سے جوہر شجاعت اور بہادری کے

ادا کیے بعد سہ پہر محمد شاہ نے اپنے قیام گاہ کو مراجعت فرمائی۔

بعض مورخین کا بیان ہے کہ برہان الملک کو منصب امیر الامرائی کی آرزو تھی اور ان ہی کی کوشش سے نادر شاہ مصالحت پر آمادہ ہوا تھا مگر جب برہان الملک کو منصب امیر الامرائی سے مایوسی ہوئی۔ انھوں نے نادر شاہ کو بہت کچھ مال و دولت کی طمع اور قلعہ معلٰے چلنے کی ترغیب و تحریص کی۔ نادر شاہ نے دوبارہ بعض امور کے تصفیہ کے حیلہ سے (۲۴ ذیقعدہ ۱۱۵۱ھ کو) اولاً حضرت مغفرت مآب پھر (۲۶ ذیقعدہ ۱۱۵۱ھ کو) محمد شاہ اور فیروز جنگ کو بلا کر نظر بند کر لیا۔ غرض اس وقت حضرت مغفرت مآب کی رفاقت میں بجز خان دوراں نواب ذوالقدر اور نواب حیدر[1] خاں شیر جنگ کوئی رفیق و جاں نثار موجود نہ تھا۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) کے آثار عیاں تھے۔ سن رشد کو پہنچکر سلطنت ایران کو تباہی سے بچایا تمام مقبوضات افغانیوں روسیوں، رومیوں سے واپس لیے۔ سلطان حسین صفوی اور شاہ عباس ثالث کو معزول کر کے (۱۱۴۸ھ) خود تخت و تاج کا مالک ہوا۔ قندھار فتح کیا پھر کابل پر قبضہ کیا ۱۱۵۱ھ میں ہندوستان پر تاخت کی فتحیاب ہوا۔ دریائے سندھ کی مغرب طرف کا تمام ملک قلمرو ایران میں شامل ہوا۔ ہندوستان سے واپسی کے بعد مشہد کو دار السلطنت بنایا خوارزم، بخارا اور داغستان کو مغلوب کیا۔ اس کی خونریزی کے باعث رعیت ناراض تھی۔ آخر علی قلی خاں حاکم ہرات (جو نادر کا بھتیجا تھا) نے بعض امراء کے اتفاق سے ۱۱۶۰ھ ہجری میں قتل کر دیا۔ اس کے عہد میں حدود سلطنت ایران دریائے سندھ سے کوہِ قاف تک وسیع ہو گئے تھے۔ (جہاں کشائے نادری)

[1] اصلی نام شمس الدین محمد حیدر ہے۔ بن محمد تقی بن محمد باقر بن شیخ محمد علی ابن شیخ اویس۔ سلسلۂ نسب بچند واسطہ

(باقی بر صفحہ ۱۸)

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷) حضرت خواجہ اویس قرنی تک منتہی ہوتا ہے۔ جد اعلیٰ شیخ اویس اولاً خدمت تولیت اوقاف مدینہ منورہ پر سرفراز تھے بالآخر مدینہ منورہ سے اپنے بیٹے (شیخ محمد علی) کے ہمراہ بحرین آئے وہاں سے عازم کوکن (کہ جنوبی دکن کنارے دریائے شور واقع ہے) ہوئے۔ کوکن سے عہد علی عادل شاہ میں بیجاپور پہنچے۔ علی عادل شاہ نہایت اعزاز واحترام سے پیش آیا اور اقامت بیجاپور پر مُصر ہوا۔ آپ نے منظور فرمایا۔ علی عادل شاہ نے آپ کے فرزند شیخ محمد علی کی قابلیت پر نظر فرما کر خدمت دبیری سے سرفراز کیا اور ملا احمد نوائتہ (جو فاضل یگانہ اور اس وقت مہام شاہانہ سے مرتبہ مدارالمہامی پر سرفراز تھا) کی دختر سے عقد ازدواج قرار دیا۔ اس مخدرہ کے بطن سے شیخ محمد باقر و شیخ محمد علی عالم ظہور میں آئے۔ شیخ محمد باقر سن رشد کو پہنچ کر خدمت میر سامانی اور شیخ محمد علی عہدۂ مستوفی الممالک پر سرفراز ہوئے۔ عہد سکندر عادل شاہ میں مصطفیٰ خاں وزیر کی ناموافقت سے عالمگیر کے پاس عرضداشت لکھی۔ عالمگیر نے فرمان طلبی صادر کیا بعد حصول ملازمت شاہی شیخ محمد باقر منصب دو ہزاری و پانصد سوار اور دیوانی شاہجہاں آباد و کشمیر سے ممتاز اور شیخ حید منصب ہزار و پانصدی و سہ صد سوار و دیوانی فوج شاہزادہ اعظم شاہ پر مفتخر کیے گئے۔ شیخ محمد باقر نے بسبب ناموافقت آب و ہوا شہنشاہ عالمگیر سے بواسطہ اسد خاں تعیناتی دکن کی درخواست کی۔ عالمگیر نے ز راہِ عنایت دیوانی تلکوکن نظام شاہی پر سرفراز کر کے مرخص فرمایا۔ شیخ موصوف نے تا قیام بحال عز و وقار بسر کی۔ آخر عمر میں خدمت سے مستعفی اور جاگیر مشروطی سے دست بردار ہو کر اورنگ آباد میں سکونت اختیار کی۔ عالمگیر نے جاگیر ذات بحال اور تکلیف نوکری سے معاف فرمایا ۱۱۰۱ھ میں انتقال ہوا۔ علوم معقول و منقول میں فاضل جید اور عالم متبحر تھے۔ تلخیص المرام فی علم الکلام و روضۃ الانوار زبدۃ الافکار آپ کے مشہور تالیفات سے ہیں۔ موصوف کے فرزند شیخ محمد تقی عہد عالمگیر میں منصب سہ صدی اور عہد بہادر شاہ میں منصب پانصدی

باقی بر صفحہ (۱۹)

اس واقعہ سے ظاہر ہوتی ہے جبکہ نادرشاہ کے ورود دہلی کے بعد (دہلی کے بدمعاشوں کی ہرزہ سرائی کے باعث) قتل و غارت کا بازار گرم تھا اور

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷) پنجاہ سوار و بعہد فرخ سیر میں داروغہ جزیہ خجستہ بنیاد سے سرفراز کیے گئے جب حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ فائز دکن ہوئے تو خانِ موصوف کو داروغگی احشام قلعہ جات دکن پر ممتاز کیا ۱۱۴۲ھ شیخ موصوف نے اس عالمِ فانی سے کوچ فرمایا۔ شمس الدین محمد حیدر آپ ہی کے خلف الصدق ہیں ۱۱۱۳ھ میں عالمِ وجود میں آئے عالی بخت (۱۱۱۳) تاریخ تولد ہے کمسنی میں منصب صدی عالمگیری سے مفتخر اور بعد سنِ رشد و تمیز حضرت مغفرت مآب کے زمرۂ متوسلین میں شامل ہو کر باضافہ صدی منصب دو صدی و داروغگی فیلخانہ سے سرفراز ہوئے بعد رحلت شیخ (محمد تقی) باضافہ صدی منصب سہ صدی پر ممتاز اور بوقت روانگی حضرت مغفرت مآب بسوئے دہلی خدمت عرض بیگی سے سرفراز ہوئے اور ہنگامہ نادری کے بعد باضافہ دو صدی منصب پانصدی و خطاب حیدر یار خاں پر مفتخر کیے گئے۔ واقعہ نواب ناصر جنگ شہید کے بعد باضافہ صد منصب ششصدی اور بعد فتح ترچنا پلی باضافہ دو صد منصب ہشتصدی و ہشتصد سوار پر ترقی فرمائی عہد مظفر جنگ میں منصب ہزار و پانصدی و پانصد سوار سے ممتاز ہوئے عہد امیر الممالک صلابت جنگ میں اولاً منصب پنجہزاری چہار ہزار سوار و پالکی جھالردار و علم و نقارہ و خطاب نیر الدولہ شیر جنگ ثانیاً باضافہ دو ہزاری منصب ہفت ہزاری و ہفت ہزار سوار و ماہی مراتب اور خطاب نیر الملک میر سامانی سے سرفراز کیے گئے پھر دیوانی سرکار ازاں بعد صوبجات دکن پر ممتاز ہوئے آخر بسبب ضعیفی گوشہ نشینی اختیار کی۔ مگر حضرت آصف جاہ ثانی نے باصرار تمام نظامت خجستہ بنیاد (اورنگ آباد) سے سرفراز فرمایا۔ پانچ سال تک نہایت عدل و داد و نیک نامی سے خدمتِ مفوضہ انجام دے کر ۱۱۸۹ھ بعمر ۷۶ سال اس سرائے فانی سے کوچ کیا۔ حدیقۃ العالم

حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ نادر شاہ کے پاس بغرض عفو تقصیر حاضر ہوئے ہیں۔ اس نازک موقع پر خاندوراں نواب ذوالقدر نے جو جاں بازی و سرفروشی کی ہے اس کے متعلق تمام تذکرہ نویس متفق اللفظ ہیں کہ وہ قوت بشری سے باہر تھی[1]

اعتماد | حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ خان دوراں نواب ذوالقدر کو لڑکپن ہی سے نہایت عزیز رکھتے اور موصوف کی قابلیت وشجاعت پر اعتماد و بھروسہ فرماتے تھے۔ مگر گذشتہ واقعات نے خانِ دوراں کے اعتبار و اعتماد میں اور بھی اضافہ کر دیا تھا۔ چنانچہ حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ نے یہ دستور کر لیا تھا کہ بزمِ نادری میں خانِ دوراں نواب ذوالقدر اور حیدر خاں شیر جنگ کو ضرور ہمراہ رکاب رکھا کرتے تھے[2]۔

تالیف تذکرہ | تذکرہ ہذا خان دوراں نواب ذوالقدر نے اسی عہد میں تالیف کیا جو معاشری، تمدنی، تاریخی معلومات اور ادبی فوائد گوناگوں سے مالا مال ہے اس کے بغور مطالعہ کے بعد صرف دہلی کے واقعات اور معاصرین کے حالات

---

[1] غلام علی آزاد بلگرامی خزانۂ عامرہ میں رقمطراز ہیں۔ درہنگام نادرشاہی (نواب درگاہ قلی خاں) ہمراہ رکاب بود جانفشانیہا فوق طاقت بشری تقدیم رسانید ص۲۲۳ اسی طرح لچھمی نراین شفیق نے اپنے تذکرہ گل رعنا میں لکھا ہے۔ درہنگام نادرشاہی (نواب درگاہ قلی خاں) ملازم رکاب بود جانفشانیہا خارج از مقدور بشری بعمل آورد قلمی ص۴۰۲ نیز عبدالوہاب دولت آبادی اپنے تذکرہ بینظیر میں لکھتا ہے۔ درہنگام نادرشاہی (نواب درگاہ قلیخاں) ہمراہ رکاب بود طرفہ جانفشانیہا خارج از مقدور بشری بعمل آورد ص۹ ۔ [2] حدیقۃ العالم ص۱۶۴ ج ۲ ۔

ہی پر عبور نہیں ہوتا بلکہ خانِ دَوراں کی انشا پردازی اور اوصاف ذاتی پر بھی کافی روشنی پڑتی ہے۔ نیز ایسے واقعات کا بھی پتہ چلتا ہے جس سے اکثر تاریخی صفحات معرا نظر آتے ہیں۔ مثلاً بعد ہنگامۂ نادری محمد شاہ کا منہیات شرعیہ سے تائب ہونا اور اس ضمن میں ارباب رقص و سرود کو موقوف کرنا ایک ایسا انکشاف ہے کہ اس عہد کی کسی تاریخ میں نظر نہیں آتا ملاحظہ ہو۔ خان دَوراں ارباب طرب کے تحت کمال بائی کے حالات میں خامہ فرسا ہیں:

خاص تاریخی انکشاف

"دریں ولاکہ از سوانح نادر شاہی مزاج بادشاہ دیں پناہ از استماع ساز و نوا انحراف ورزیدہ وارباب نغمہ رایکقلم موقوف گردیدہ"

شبابِ زندہ دلی

ورود دہلی کے وقت خانِ دوراں کی عمر ۲۹ سال تھی۔ گویا ریعان شباب تھا۔ سن کا اقتضا، ماحول کا اثر، رندانہ محفلوں، بے تکلف جلسوں کی شرکت اُس وقت گویا زندہ دلی اور مقصدِ حیات سمجھی جاتی تھی۔ اس کے زیر اثر خانِ دَوراں بھی درگاہوں میں جاتے حال قال کی مجلسوں راگ و رنگ کی محفلوں میں شریک ہوتے۔ تفریح گاہوں اور میلوں کی سیر سے محظوظ ہوا کرتے تھے۔ جیسا کہ تذکرۂ ہذا کے ملاحظہ سے ناظرین پر روشن ہوگا۔

ترتیب تذکرہ

اس تذکرہ کی ترتیب نہ ابواب وفصول پر کی گئی ہے نہ اِس پہ

کوئی مقدمہ تحریر کیا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ خانِ دوران نے یہ تذکرہ تالیف کی نظر سے مرتب نہیں کیا بلکہ بطور یادداشت صرف چشم دید حالات و واقعات کو نہایت سادگی سے قلمبند کیا ہے تاہم جو ترتیب اس تذکرہ کی واقع ہوئی ہے اس سے خانِ دَوراں کے ذوقِ سلیم اور بعض مخصوص صفات پر روشنی پڑتی ہے۔ نیز اس خصوصیت کے زیرِ اثر موصوف کے زورِ قلم اور قوت

انشاء پردازی | انشاء پردازی کا بھی کافی اندازہ کیا جا سکتا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ قلم برداشتہ تحریر میں وہ تمام خوبیاں جو مشرقی لٹریچر میں کلام کی عمدگی کا معیار سمجھی جاتی ہیں۔ مثلاً عبارت کی سادگی اور بے ساختگی حقائق نگاری کے ساتھ استعارات و تشبیہات کا برمحل استعمال، الفاظ کی شستگی ترکیبوں کی برجستگی، تلمیحات یا اشعار کا جا بجا چٹخارہ وغیرہ وغیرہ موجود ہوں تو موصوف کی خاص تحریر کس قدر بلند مرتبہ ہوگی۔ علاوہ ازیں ایک اور خصوصیت جو خانِ دَوراں کی طرزِ انشاء میں خاص طور پر نمایاں ہے وہ تحریر میں روانی اور قدرت بیانی ہے۔ کہ ہر ایک واقعہ کو اس پیرایہ میں جو اس کے مناسب حال ہو یعنی متانت کے موقع پر سنجیدگی، ظرافت کے محل پر ویسے ہی معنی خیز برجستہ فقرے اس خوبی سے بیان کرتے ہیں جو حقیقتاً تحریر کی جان ہوتے ہیں۔ ناظرین بجائے خود ملاحظہ فرمائیں اور محظوظ ہوں۔ یہاں ہم اب ترتیب تذکرہ کے ضمن میں خانِ دَوراں کے بعض مخصوص صفات پر روشنی ڈالینگے۔

حسنِ عقیدت | ترتیب تذکرہ پر نظر کرنے سے خانِ دوراں کے حسنِ عقیدت کا اظہار ہو رہا ہے۔ چنانچہ موصوف نے سب سے پہلے ذکر قدمِ شریف حضرت سرورِ کائناتؐ سے تذکرہ کا آغاز کیا ہے۔

قدمِ شریف حضرت سرورِ کائناتؐ | یہ مقام دراصل فیروز شاہ کا باغ تھا۔ شاہزادہ فتح خاں کے انتقال ۷۷۰ھ کے بعد بادشاہ نے فرطِ محبت سے شاہزادہ کو یہیں دفن کیا۔ گرد مدرسہ و مکانات بنوائے مسجد تعمیر کی اور نقش پائے مبارک (جو خلیفہ بغداد نے تحفۃً بھیجا تھا) بطور تعویذ قبر پر سنگِ مرمر کا حوضہ بنوا کر نصب کیا۔ چار دیواری کے متصل ایک کشادہ پختہ حوض بنوایا۔ مجاورین حوضہ کو پانی سے ہر وقت لبریز رکھتے اور تبرکاً تقسیم کیا کرتے ہیں۔ زمانہ عرس (ربیع الاول) میں زائرین کا بہت ہجوم ہوتا ہے اور بڑی دھوم دھام رہتی ہے۔ خصوصاً ۱۲۔ ربیع الاول کو دُور و نزدیک سے غریب امیر زیارت کے لیے جمع ہوتے ہیں۔ عہد مؤلف میں عموماً ہر جمعرات اور خصوصاً ماہ ربیع الاول میں زائرین کی بڑی کثرت رہا کرتی تھی۔ عمائدین شہر کے پاس سے بطریق نذر و نیاز کھانے پینے کا سامان اس قدر آتا تھا کہ تمام فقرا، و مساکین اسی سے سیر و سیراب ہو جایا کرتے تھے۔

قدمِ مبارک حضرت علیؓ | اس کے بعد قدمِ مبارک حضرت علی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا تذکرہ کیا ہے۔

یہ مقام اب شاہِ مرداں اور علی جی کے نام سے مشہور ہے۔ نقشِ پائے قدس

سنگِ مرمر کے حوضہ میں جمایا اور حوضہ کے نیچے سنگِ مرمر کا فرش کرکے اطراف
سنگِ مرمر ہی کا محجر بنایا گیا ہے۔ حوضہ کے کنارہ پر یہ شعر کندہ ہے ؎

بر زمینے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود
سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

۱۳۰۱ھ

راسخ الاعتقاد حضرات نے گرد و اطراف میں بہت سی عمارتیں تعمیر کرکے سعادت دارین حاصل کی ہے۔ اکثر عمارات پر تاریخی کتابے نصب ہیں ہزاروں زائرین حاضر ہوتے اور مقاصد دلی میں کامیاب ہوتے جاتے ہیں۔ ہر مہینے کی بیسویں اور غرۂ محرم سے ۱۲ تاریخ تک خاص مجمع رہتا ہے۔ عہد مؤلف میں عموماً بروز شنبہ زائرین اور حاجتمندوں کا بڑا ہجوم ہوتا اور ۱۲ محرم کو (بروز زیارت حضرت خامس آلِ عبا) خصوصیت سے اہلِ عزا برسم پُرسہ داری گریاں و نالاں حاضر ہو کر مراسم تعزیت بجالاتے تھے۔ اس روز کوئی متنفس ایسا نہ ہوتا تھا کہ زیارت سے محروم رہے۔

مزارات اور درگاہ اولیا

زاں بعد مزارات اور درگاہوں کا ذکر مثلاً درگاہ قطب الاقطاب (خواجہ بختیار کاکی) قاضی حمید الدین ناگوری، سلطان شمس الدین غازی۔ نظام الدین اولیا، امیر خسرو، خواجہ نصیر الدین چراغ دہلی۔ شاہ ترکمان بیابانی، باقی باللہ شاہ بایزید اللہ شاہ عزیز اللہ، مرزا بیدل۔ عرس خلد منزل و مہر مشرف کے اعراس اور خوارق عادات کا ذکر نہایت خوش اسلوبی سے کیا ہے۔

**پاک مشربی** | متذکرۂ بالا اعراس کے تذکرہ میں ذکر عرس خلد منزل پڑھنے سے خان دَوراں کی پاک مشربی پر ایک خاص روشنی پڑ رہی ہے اور ظاہر ہو رہا ہے کہ (باوجود رندانہ محفلوں اور بے تکلف جلسوں کی شرکت کے) خانِ دَوران کا دامن نجاست کے بدنما دھبوں سے پاک ہے۔

**عرس خلد منزل** | یہ عرس ۲۳ محرم کو حسب الحکم مہر پرور باہتمام حیات خاں ناظر منعقد ہوتا۔ ایک مہینہ قبل سے تیاری کی جاتی اور انواع واقسام کے اسباب وآرائش سے زینت دیجاتی دلچسپی بڑھانے کے لیے ہر قسم کی ممکنہ صورتیں اختیار کی جاتی تھیں عرس کیا تھا۔ سچ پوچھئے تو ایک خاص بزم رندانہ یا ہر قسم کے فسق وفجور کی آماجگاہ تھی۔ اس کی حقیقی اور پرلطف تصویر خان دَوراں کے قلم مانی رقم سے کھچی ہے۔ ہم صرف اس ذکر میں جو آخری فقرہ موصوف کے زبانِ قلم سے بے اختیار نکل گیا ہے۔ جس سے خانِ دَوراں کی پاک مشربی کا اظہار ہو رہا ہے نقل کرتے ہیں۔ وھو ھذا۔

چنیں ہنگامہ چشم بستن عین مصلحت وبصر نکشودن محض بصیرت

اعراس کے تذکرہ کے بعد چوک سعد اللہ خاں اور چاندنی چوک کے مرقع دکھائے ہیں۔

چاندنی چوک کا ایک واقعہ جس سے اس عہد کی خوشحالی اور دولتمندی پر روشنی پڑ رہی ہے قابلِ ملاحظہ ہے۔

بارہویں صدی کی خوشحالی اور دولتمندی

واقعہ یہ ہے کہ ایک رئیس زادہ چاندنی چوک کی سیر کا مشتاق ہوتا ہے۔ بیوہ ماں تہیدستی کے عذر کے بعد اس کے متروکہ پدری سے ایک لاکھ روپیہ دیتی اور کہتی ہے کہ چوک کے نفائس اور نوادر گو اس قلیل رقم سے نہیں خرید کیے جا سکتے ہیں مگر اب اسی قلیل رقم کو اپنے ضروری مصارف کے لیے لیجاؤ۔ اسی طرح ایک اور واقعہ جو اس عہد کی خوش حالی پر روشنی ڈال رہا ہے قابلِ ملاحظہ ہے۔ ضمناً خانِ دَوراں کی راست گوئی پر بھی شعاع پڑ رہی ہے۔

خوشحالی کا دوسرا واقعہ

واقعہ یہ ہے کہ بہنیا ئے فیل سوار اس عہد کی مشہور طوائفین میں ایک ممتاز طوائف تھی۔ وزیر الممالک اعتماد الدولہ کو اس سے خاص تعلق تھا چنانچہ نواب موصوف نے ایک مرتبہ صرف اسباب تجرع (جام و صراحی) مرصع برسم تحفہ جو اُسے دیا تھا وہ ستر ہزار روپیہ قیمت کا تھا[1]

چاندنی چوک کے ذکر کے بعد معاصر مشائخین عظام و فقراء کا تذکرہ کیا ہے ان بزرگوں کے حالات پڑھنے کے بعد خانِ دَوران کے ادب و تہذیب

ادب و تہذیب

اور اس عہد کے حسنِ اخلاق پابندی وضع حسن معاشرت کا

---

[1] موجودہ زمانہ کی ترقی یافتہ دہلی کی دولتمندی اور اس اجڑی ہوئی دہلی کی خوشحالی کا توازن فرمائیے اور دیکھئے۔

نفاوتِ رہ از کجاست تا بکجاست

کی کس حد تک مصداق ہے۔ مظفر

مرقع پیشِ نظر ہو جاتا ہے۔

شاہ سعداللہ | چنانچہ شاہ سعداللہ (جو ایک نہایت مردِ بزرگ اور اس وقت کے ممتاز مشائخین میں شمار ہوتے تھے) کے متعلق لکھتے ہیں:—

علوجلالت وسمو مناقب ایشاں از اندازۂ تحریر و ترقیم بیرون است و شرح کمالات و بیان نزہت طلبان از احاطۂ گزارش بیروں۔

شاہ غلام محمد داول پورہ | اسی طرح شاہ غلام محمد داول[1] پورہ کی علو منزلت اور شکوہ وحشمت کے متعلق رقمطراز ہیں۔

---

[1] داول تخلص کی ایک مثنوی موسوم بہ ناصری نامہ راقم کی نظر سے گذری جو تین سو چھپن اشعار پر مشتمل ہے اور ایک شب میں تصنیف ہوئی ہے۔ اس تخلص سے اس وقت تک جو مصنف کے حالات کا پتہ چلا ہے۔ اس بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ یہ مثنوی شیخ عبداللطیف المخاطب بہ دوا الملک معروف بہ شاہ داول کی تصنیف ہے شاہ صاحب موصوف اولاً سلطان محمود بیکرہ کے روسائے عظام سے تھے۔ مگر بمصداق الفقر فخری ترک لباس دنیوی کے بعد مسند فقر پر رونق افروز ہوئے۔ اس مثنوی میں زن و شوہر کے تعلقات اور حقوق شوہر کو مختلف عنوان اور دلچسپ پیرایہ سے سمجھایا ہے۔ آغاز کے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

ناریاں سنو پیو کی بیاں (عورت، خاوند) | پیو باج کوئی پیارا نہیں (بغیر)
بن پیر کہے نا ہوے عیاں (بعید) | پیو باج کوئی پیارا نہیں

جس کو عقل ہور گیان ہیں (ہوش) | پیو سوں وہی احسان ہیں
پیو جیو کا سلطان ہے (دل) | پیو باج کوئی پیارا نہیں

دنیا فنا ہوشیار ہو | پیو تھی نکو بیزار ہو
جیو سوں سچی اختیار ہو | پیو باج کوئی پیارا نہیں

جن میں جنم کا ہے بنا | تل تل گھڑی اس کو منا
ناچیز ہے دنیا فنا | پیو باج کوئی پیارا نہیں

دور باشش شکوہ فقرا ایشاں صولت اغنیا ر برعشہ می آرد و کلمات عظمت سیماش دولتمنداں را درلرزہ می افگند۔

شاہ صاحب موصوف ہی کے حالات میں اس عہد کی پابندی وضع ملاحظہ فرمائیے کہ بادشاہِ وقت (محمد شاہ) اور رؤسا و عمائدین شہر کی جانب سے شاہ صاحب موصوف سے یومیہ قبول کرنے کا اسرار بحدِ مبالغہ پہنچا ہے مگر خود داری یہ ہے کہ

" ثبات قدمش باوجود کثرت توابع کہ در دائرۂ توکل مستقیم و استقلال وضعش در ناز و نعیم۔

ان ہی کے اوصاف میں لکھا:۔

با وضع و شریف و با اغنیا و غربا یکساں سلوک است از بزرگان زمانہ اند و در فتوحات و جوانمردی یگانہ۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحۂ گذشتہ) خاتمہ پر لکھتے ہیں۔

دیکھیا دنیا کی دھات میں کیتا فکر ایک رات میں بولیا زناں کی بات میں بیو باج کوئی پیارا نہیں

مقطع ملاحظہ ہو۔

زن تی ہوا جیکوئی دکھیا دکھ نارتی سینا پکیا دو مین یوں داول لکھیا بیو باج کوئی پیارا نہیں

اس مثنوی سے لسانیات خصوصاً گجراتی زبان پر بہت کچھ روشنی پڑ سکتی ہے مگر یہاں ہمیں صرف یہ دکھانا مقصود ہے کہ شاہ غلام محمد داول پورہ جیسا کہ ان کے لقب سے ظاہر ہو رہا ہے اسی سلسلہ کی ایک فرد ہیں۔ یہ وہ بزرگ تھے کہ حضرت مغفرت مآب انکی محفلِ سماع میں خود حاضر ہوا کرتے تھے صاحب مآثر نظامی نے ایک واقعہ کا ذکر کیا ہے جس سے موصوف کی علو منزلت اور حضرت مغفرت مآب کی روشن خیالی و اعلیٰ دماغی پر روشنی پڑتی ہے۔ منظفر

پھر شاہ محمد امیر، و شاہ پانصدمنی، درویش صلوٰۃ خوانی، و سید محمد، مجنوں نانکشاہی، شاہ کمال، شاہ رحمت اللہ وغیرہ کا بلحاظ حفظ مراتب ذکر کرتے ہوئے ہم بزم احباب

روساو ہم بزم احباب | درروسا کا تذکرہ کیا ہے ان حالات کے تحت خاندوران کی نذر دلی و راست گوئی کی بہت سی مثالیں پیش کیجا سکتی ہیں۔

اعظم خاں | ازانجملہ اعظم خاں ولد فدوی خاں برادر زادہ خانجہاں عالمگیری کی رنگیں مزاجی، بزم آرائی، فیاضی، فراخ حوصلگی، فن موسیقی سے دلچسپی وغیرہ وغیرہ کا

راست گوئی | تذکرہ کرتے ہوئے موصوف کی امرد پرستی و شاہد بازی کے متعلق صاف طور پر لکھتے ہیں۔

طبیعتش امارد پسند است و مزاجش بجبت سادہ رویاں دربند۔

پھر اس گروہ کی ناز برداری خاطر و تواضع کے ذکر میں لکھا ہے۔

"غرض ہرجا سبزہ رنگے بنظر می آید منسوب بہ اعظم خاں است و ہر کجا نو خطے جلوہ می کند از وابستہائے آں عظیم الشان"۔

مرزا منو | اسی طرح مرزا منو (جو اس عہد کے روسا زادوں میں تھے) کی امرد پرستی کا نقشہ اور ان کی اس فن میں یگانگی کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"خانہ اش بہشت شداد است و کاشانہ اش آشیانہ مجمع پریزاد ہر نو خطے رنگیں کہ بایں محفل ربط ندارد فرد باطل است و ہر ملیحے کہ بایں مجمع مربوط نیست درحلیہ اعتبار عاطل مجلسش دار العیار شاہداں است و بزمش محک امتحان

گلرخاں - نقد قراضہ حسن تا بدار الضرب بزمش رجوع نکند کامل عیار نیست
چہ شد مثل طلائے دست افشار است وسیم جمال تا درکوزہ مجمعش گذار نیابد
چاندی نیست ؛ چہ شد کہ زر نقرۂ خالص است -

لطیف خاں | زاں بعد لطیف خاں (جو اس عہد کے امرا میں تھے اور فنِ موسیقی
میں یکتائے روزگار سمجھے جاتے تھے) کی لطیفہ گوئی' بذلہ سنجی' بزم افروزی'
عیش پسندی کا ذکر کیا ہے - یہ ذکر کرتے ہوئے ان کی وضعداری پر بھی روشنی ڈالی

اس عہد کی وضع داری | ہے جس سے اس عہد کی وضع داری کا ایک خاص نمونہ
پیشِ نظر ہو جاتا ہے وہ یہ کہ موصوف کی دولت و بضاعت جب صرفِ
پا انداز شاہی ہو چکی اور حشمت و اقبال نے جواب دیدیا باوجود اسکے موصوف نے
اس وقت بھی (گو سابق کے مثل ہجوم نہ ہوتا تھا مگر) مخصوص احباب سے
محفلِ عیش و عشرت کو اسی طرح منعقد رکھا - چنانچہ لکھتے ہیں :-

"الحال کہ بضاعتہا صرف پا انداز شاہی گردیدہ اینہمہ ہجوم نیست
لیکن مردم مخصوص جمع می شدند ویکپاس شب ہمیشہ بہ تعیش می گزرانید"۔

اِس کے بعد کیفیت بسنت اور مقامات متبرکہ کا ذکر کرتے ہوئے
یازدہم میرن[1] کا ذکر کیا ہے - اِس ذکر میں خصوصیت سے خانِ دوراں کے

---

[1] میرن تخلص صادق علیخاں نام پسر میر جعفر علی خاں ناظم بنگالہ - شاہزادہ علی گوہر جب اپنے والد
احمد شاہ سے ناراض ہو کر بغرض تسخیر بنگالہ پہنچے تو یہی میرن مع فوج شاہزادہ کے مقابلہ میں فوکش تھا -

باقی صفحہ آئندہ

قلم کی بیباکی وراست گوئی کا اظہار ہو رہا ہے۔

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) یکایک ایک شب بجلی گری اور میرن کی خرمنِ ہستی کو مع دو خدمتگاروں کے فنا کر دیا۔ تحفۂ احباب مؤلفہ عبدالکریم صفحہ موصوف کا نمونہ کلام اُردو (جو ایک قدیم بیاض میں حقیر کے کتابخانہ میں موجود ہے) نمونتہً ہدیۂ ناظرین ہے:۔

ہے نورِ خدا محرمِ اسرار پہ صلوات — من بعد وصیِ حیدرِ کرار پہ صلوات

سب لوح و قلم عرش و کرسی ہوا مداح — سب اولیوں کے قافلہ سالار پہ صلوات

سلطان شجاع میرِ عرب شاہِ دلاور — امت کی شفاعت کے کرنہار پہ صلوات

یا حیدرِ صفدر میری مشکل کرو آساں — ہے شاہِ دو عالم کے مددگار پہ صلوات

تم مہرِ نبوت کے جگر از دل و جاں ہو — تجھ شیرِ خدا دلدل اسوار پہ صلوات

کر میری مدد واسطے خاتونِ قیامت — ہے تجھ سے ہر ایک دفتر و دربار پہ صلوات

تم باپ ہو شبیر و شبر یا شہ عالی — تجھ دست بدیں قاتلِ کفار پہ صلوات

سُن میری عرض عابد و باقر کے تصدق — جعفر کے بہر گلشن گلزار پہ صلوات

تم وارثِ کونین ہو یا موسیٰ کاظم — سُلطان رضا شاہِ خراسان پہ صلوات

از روئے تقی داد میری دے میرے مولا — سردار نقی روشن انوار پہ صلوات

یا عسکری رکھ لاج میری ہر دو جہاں میں — اور مہدیٔ دیں ہادی سالار پہ صلوات

میرنؔ کو شب و روز ہے صلوات کا کہنا

لازم ہے وہ معصوم دہ و چار پہ صلوات

مناجات سے معلوم ہوتا ہے کہ موصوف منہیات شرعیہ سے اس وقت تائب ہو گئے تھے۔ ۔ ہ قائل

یازدہم میرن | یہ محفل نامبردہ کے مکان پر ہر مہینہ کی گیارہویں تاریخ منعقد ہوتی ہر قسم کے تکلفات اور اسباب آرائش سے زینت دی جاتی۔ مہمانوں کی خاطر و تواضع خاص طور سے خاطر خواہ کی جاتی۔ تمام شہر کی زہرہ جبین نامور طوائفیں اور امارد ہائے رنگین کے ہجوم سے موصوف کا مکان گویا نمونۂ بہشت شداد بنا رہتا تھا۔ غرض اس محفل کا مرقع کھینچتے ہوئے اولاً میرن کی منکسر مزاجی، وسعت اخلاق کثرت تواضع، مہمان نوازی، سلیقہ بزم آرائی ارباب رقص و نشاط سے ربط وضبط، حسینوں مہ جبینوں کی تسخیر اور اس خصوص میں موصوف کی رسوائی اور وزیر الممالک کے مزاج میں درخور اور رسوخ پانے کا اظہار کرتے ہوئے وزیر الممالک کی بادہ خواری و حسن پرستی کا صاف صاف الفاظ میں تذکرہ کیا ہے چنانچہ لکھتے ہیں :۔

نامبردہ ہرچند یکہ بوفور انکسار و وسعتِ اخلاق و کثرت تواضع و رعایت مہمانداریہا و ترتیب بزم آرائیہا محسود اقران خود است لیکن بعلاقۂ دارودلگی ارباب رقص و نشاط و تقریب مرجعیت اہل طرب فی الجملہ مطعون است چوں وزیرالممالک بتجرع میلے دارند و با اہلِ حسن و جمال و اصحاب غنج و دلال میلے ازانجاکہ توجہ خاطر بتقدیم حسن خدمات معزز و محترم است و در تلاش مردم حسین طرفہ دستے دارد و ہر روز پیکرے تازہ بافسوں تسخیر می کند از دیگر مصاحبانش مکرم۔

پھر دوازدہم سرائے عرب کا تذکرہ کیا ہے ۔

سرائے عرب | یہ سرا ۹۶۸ھ اکبری میں تعمیر ہوئی۔ حمیدہ بانو بیگم عرف حاجی بیگم محل ہمایوں بادشاہ نے تین سو عرب سو سادات عظام سو مشائخین کبار اور سو عام عرب حرمین شریفین سے لاکر آباد کیے تھے۔ عہد محمد شاہ تک یہ مقام عربوں کی بود و باش ہی کے لیے مخصوص تھا۔ بارہویں ربیع الاول کو دوازدہم ہوتی تمام شب عربی قصائد (مدحیہ حضرت سرورِ کائنات) پڑھے جاتے مناقب و مولود خوانی نہایت خوش الحانی سے ہوتی تھی۔ شوقین مزاج بھی ملیحانِ عرب کی نظارہ بازی کے لیے شریکِ محفل ہوتے غرض خاصہ مجمع ہوتا۔ انواع و اقسام کے عربی کھانوں سے مہمانوں کی ضیافت کی جاتی قہوہ کا دور چلتا ختم پر خرمائے تازہ و خستہ تقسیم کیا جاتا تھا۔ خانِ دوران بھی ایک مرتبہ سید حشمت خاں کے ہمراہ شریک محفل ہوئے اور موصوف کی بھی قہوہ سے ضیافت کی گئی موصوف کی زبانی کیفیت قہوہ خوری ملاحظہ ہو۔

"پیالہ ہائے کلاں قہوہ خوری کہ گاہے شیرینی ہم داخل می کنند علی الاتصال بردم تکلیف می نمایند چوں تہوع آور است مہمان در ردّ و قبول سخت ازیت میکشند۔"

اس کے بعد دوازدہم خان زماں کی زیب و زینت و آثارِ متبرکہ کی زیارت وغیرہ کے ذکر کے بعد۔ کسل پورہ کا تذکرہ کیا ہے۔

کسل پورہ | یہ مقام کسل سنگھ نے (جو محمد شاہی ہزاریوں اور دولت و ثروت

میں ممتاز تھا) نہایت خوش منظر دپر تکلف بنوایا۔ اور فواحشان روزگار وزنانِ بازاری کو بسایا تھا۔ او باشوں شہوت پرستوں کا مسکن و مامن تھا۔ محتسب کی مجال نہ تھی کہ اس احاطہ میں قدم رکھ سکے یا کسی پر احتساب کرے ہر ایک اپنے مشرب میں آزاد تھا ہر طرف نا و نوش کا ہنگامہ اور ہر وقت صدائے چنگ و رباب بلند رہتی تھی اس کے بعد ناگل کے میلہ کا ذکر کیا ہے۔

ناگل کا میلہ | ناگل نامی کوئی شخص صاحب کمال اس احاطہ میں دفن ہوئے تھے۔ یہ احاطہ خواجہ بسنت اسد خانی کی سرا سے متصل تھا۔ ہر مہینے کی ۲۷ ہر تاریخ دہلی کی شوقین مزاج تماشہ بیں عورتیں بن سنور کر زیارت کے بہانہ سے آتیں اور اصل مدعائے دل سے کامیاب ہوتیں اس مقام کی برکت یا ان بزرگ کے تصرفات سے تھا کہ ہر وارد و صادر جو بھی یہاں پہنچ جاتا تھا وہ کوئی نہ کوئی جلیس و دمساز سے ہمکنار اور شراب وصل سے ضرور سرشار ہوتا تھا۔ بلاکشانِ محبت سویرے ہی سے منزلِ مقصود کا رُخ کرتے اور ہر شام واپس ہوتے تھے۔ اس کے بعد ریتی مہابت خاں کا ذکر ہے۔

ریتی مہابت خاں | یہ ایک وسیع میدان تھا جہاں بروز یکشنبہ بکثرت پہلوان اور تماشائی جمع ہوتے پہلوانوں میں زور آزمائی اور کشتی ہوتی ہر ایک اپنے جوہر کمال دکھا کر ناظرین کو خوش کرتا تھا اور بعد برخواست شیرینی تقسیم کی جاتی تھی۔

شعرائے معاصرین | ازاں بعد بعض شعرائے عصر مثلاً میرزا جانجاناں۔ معنی یاب خاں

شیخ علیؒ حزیں۔ سراج الدین علی خاں آرزو۔ مرزا محمد افضل ثابت۔ ابراہیم علیخاں راقم میر شمس الدین مفتوں۔ عبدالخالق وارستہ۔ گرامی۔ مرزا ابوالحسن آگاہ۔ حلیما وغیرہ کے حُسنِ بیان، حُسنِ اخلاق، قادر الکلامی، نازک مزاجی۔ بزم آرائی کا تذکرہ کیا ہے۔ چونکہ خانِ دوراں خود بھی شاعر تھے اس لیے جستہ جستہ مقام پر روانیٔ قلم میں شعرا کے مخصوصات کلام کا بھی ذکر آگیا ہے۔ مثلاً حلیما کے کلام کے متعلق لکھا ہے۔

"طورِ کلامش بطورِ اسحٰق اطعمہ"

اسی حلیما کی یادداشت کے متعلق لکھتے ہیں کہ پچاس ہزار متقدمین اور متاخرین کے ابیات اس کو یاد تھے۔ یا گرامی کشمیری کے حالات میں لکھا ہے کہ باوجود مولویت ذوقِ شاعری بھی تھا۔ اپنے کلام کی بیاض ہر وقت بغل میں لیے رہتے اپنا تمام کلام منتخب سمجھتے اور تازہ گوئی کے دعوے میں اس درجہ غلو کرتے کہ مشاعرہ کو مناظرہ کی حد پر پہنچا دیتے تھے۔ زاں بعد مشہور مرثیہ گو، مرثیہ خوانوں اور ہر ایک کی طرز خواندگی سوز و گداز، مضامین درد و الم میں ایک دوسرے پر تفوق۔ سامعین کا ان کی خواندگی کی مجلسوں میں ہجوم۔ ایک دوسرے پر سبقت اور مراسم تعزیت ادا کرنے کا ذکر کیا ہے۔ ان میں بعض ایسے بھی مرثیہ گو شعرا کا ذکر ہے جنھوں نے اس وقت ریختہ گوئی میں علم استادی بلند کیا تھا۔ مثلاً منقبت کہنے میں پسر لطفِ علی خاں کے متعلق لکھا ہے۔

ومنقبت در ریختہ بطمطراق وساز وسامان مالاکلام میگوید۔
یا مسکین وحزیں وغمگیں تینوں بھائیوں کے حالات میں لکھا ہے کہ

ہر سہ برادراند ووے بزبان ریختہ مرثیہ گفتن مہارتے تمام دارند۔ درہمہ شہر کلام اینہا شہرت دارد و در واقع ہر سہ کہ بسیار خوب مرثیہ می گویند۔

یا محمد ندیم کے متعلق لکھا ہے۔

مضامینے در ریختہ می آرد کہ فارسیانِ مضمار فارسی زمیں گیر می شوند

پھر ارباب طرب کا ذکر ہے جس کے تحت بین نواز، قوال، طنبورچی، ربابی، سارنگی نواز، ڈھولک نواز، دمدمے نواز، سبوچے نواز، بھگت باز، شکم نواز، زنگولہ نواز، مورچنگ نواز، نقال۔ امرد، اور طوائفین کا ذکر کیا ہے۔ ان کے حالات پڑھنے سے گو اس عہد کی عشرت پسندیوں کا مرقع پیش نظر ہو جاتا ہے مگر قابل لحاظ یہ امر ہے کہ جو بھی جس فن کا ماہر ہے وہ اس فن میں کامل اور یگانہ روزگار ہے مثلاً ایک طوائف ادا بیگم کے حالات میں لکھا ہے کہ یہ جب محفل میں آتی پاجامہ نہیں پہنتی تھی۔ بجائے اس کے اسفل بدن کو اس خوبی سے رنگتی اور نقش و نگار سے آراستہ کرتی کہ گویا گلبدن یا کمخواب کا پاجامہ پہنے ہوئے ہے بڑی خوبی یہ تھی کہ سوائے آشنا کے کوئی اور پہچان بھی نہ سکتا تھا۔

اسی طرح ایک نقد نام معروف بہ شاہ درویش مادرزاد نابینا کی سبوچہ نوازی کا ذکر کیا ہے کہ یہ اس چابکدستی اور خوش اسلوبی سے سبوچہ بجاتا کہ ڈھولک نواز

استادوں اور پکھاوجی کی پیشانیوں سے عرق خجالت ٹپکتا تھا اس نے خود ایک ایسا بے مثل ساز اختراع کیا تھا کہ اس سے ڈھولک وپکھاوج اور تنبورہ تینوں صدائیں نکلتی تھیں اس ذیل میں ایک اور نابینا کی شکم نوازی کے متعلق لکھا ہے کہ اس کا پیٹ مانند سیاہ بختوں کے سیاہ ہوگیا تھا۔ اور یہ شخص موافق اصول وقانونِ ڈھولک وپکھاوج شکم اس خوبی سے بجاتا تھا کہ اکثر طوائفین اس کی شکم نوازی پر رقص کرتی تھیں۔

اسی طرح سلطانہ امرو کے ذکر میں لکھا ہے کہ سبزہ رنگ تھا بارہ سالہ عمر تھی مگر رقاصی میں طرفہ ادائیں اور بلا کی شوخیاں کرتا گانے سے ایک عالم کو مفتوں اور خلائق کو دیوانہ بناتا تھا اور اس عمر میں فن موسیقی میں اس درجہ کمال حاصل کیا تھا کہ اس سے زیادہ متصور نہیں ہوسکتا۔ بڑے بڑوں سے مقابلہ و دعوائے ہمسری رکھتا تھا خانِ دوراں نے ایک محفل کا جس میں سلطانہ امرو بھی موجود تھا ذکر کیا ہے اور دوبارہ اظہار آرزو کرتے ہوئے لکھا ہے۔

خار خار حسرت اعادہ صحبتش در دلہائے یاراں باقیست شوق تحریکے میخواہد

یا حسین خاں ڈھولک نواز کے حالات میں لکھا ہے کہ یہ ڈھولک نوازی میں یگانہ روزگار اور عجوبۂ عصر تھا۔ دہلی میں اس سے بہتر کوئی ڈھولک نواز پیدا نہ ہوا تھا۔ اس کی استادی کا یہ عالم تھا کہ چھ مہینے تک اگر محفل منعقد رہے تو وہ ہر شب

نئے طریقے سے ڈھولک بجا کر اہلِ بزم کو خوش کرتا رہے۔

موسیقی دانی | اگلے زمانے میں دستور تھا کہ شرفا، امرا اور شاہزادوں کو ہر قسم کے فنون لطیفہ کی کچھ نہ کچھ تعلیم ضرور دیجاتی تھی۔ از انجملہ فن موسیقی کی تعلیم بھی ہر وضیع و شریف کے لیے ضروری تھی۔ بزرگان دین خود اس فن میں کامل ہوتے اور اس فن کے کاملین کی قدر اور حوصلہ افزائی کیا کرتے تھے۔ متذکرۂ بالا ارباب طرب کے حالات پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ خان دوراں کو بھی اس فن میں اس درجہ مہارت اور کمال حاصل تھا کہ موصوف نے اُن کے حالات میں اکثر و بیشتر ہر ایک کی خواندگی پر ایک تنقیدی نظر ڈالی ہے۔ مثلاً رحیم سین و تان سین کی خوش گلوی بزم آرائی وغیرہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ در عالم کبت اعجوبہ روزگار اند و در عرصۂ دھرپد مبارز سپہ سالار۔

یا رحیم خاں جہانی کے متعلق لکھا ہے کہ خیال را بمزہ میخواند

یا شجاعت خاں کے متعلق لکھتے ہیں کہ درکبت دعویٰ دارد لیکن اثرے در دلہا نیست۔

یا نور بائی[1] کے تجمل سواری اور جاہ و حشم کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ

"جنگلہ اکہ بالفعل رائج الوقت دہلی است خوب مشق کردہ"

---

[1] یہ وہی نور بائی ہے کہ نادر شاہ اس کی حاضر جوابی و لطیفہ گوئی بذلہ سنجی سے بہت خوش ہوا تھا اور یہ غزل جس کا مطلع ہے " دلبر ما بہ دگر بہ سر ناز آمدہ ؎ از دل ما چہ بجا ماند کہ باز آمدہ" سنکر چار ہزار روپیہ انعام سرفراز کرکے کہا تھا۔

دکن کو مراجعت | حضرت مغفرت مآب طاب ثراہ نے بوقت روانگی دہلی اپنے فرزند نواب ناصر جنگ شہید کو دکن میں اپنا جانشین فرمایا تھا۔ بعض مفسدین نے موصوف کے دل میں خود مختاری کے خیالات پیدا کر دیے۔ مغفرت مآب طاب ثراہ کو جب اس انحراف کی متواتر خبریں پہنچیں آپ ۲۰ رجمادی الاول ۱۱۵۳ھ کو حضور محمد شاہ سے مرخص ہوئے اور بمعیت خان دوراں نواب ذوالقدر درگاہ قلیخاں[1] دکن کو مراجعت فرمائی۔ نواب نظام الدولہ ناصر جنگ شہید حضرت مغفرت مآب سے برسر پیکار ہوئے شکست پائی اور صحیح و سلامت حضرت مغفرت مآب کی خدمت میں حاضر کیے گئے۔

غرض خان دوراں نواب ذوالقدر دکن پہنچکر حضرت آصفجاہ طاب ثراہ کے

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) "روئے ہند را سیاہ کن بیا کہ با ایرانت بریم"

مگر ایک غزل جس کا مطلع تھا

من شمع جانگدازم تو صبح دلکشائی سوزم گرت بہ بینم میرم چو رخ نمائی

سنا کر بحیلۂ بیماری نجات حاصل کی تھی۔ مرآۃ آفتاب نما قلمی ص ۷۶۹

[1] اسم سامی نواب میر قمر الدین خان ۱۰۸۲ھ ہجری میں پیدا ہوئے۔ عہد عالمگیر میں منصب پنجہزاری اور خطاب چین قلیچ خان و صوبہ داری بیجاپور سے سرفراز ہوئے۔ شاہ عالم بہادر شاہ نے خطاب خان دوراں و صوبہ داری اودھ سے سرفراز کیا اول سال جلوس فرخ سیر خطاب نظام الملک بہادر فتح جنگ و منصب ہفت ہزاری و نظامت صوبجات دکن سے مفتخر ہوئے۔ عہد رفیع الدرجات میں صوبہ داری مالوہ عطا ہوئی۔ پھر بعزم تسخیر دکن روانہ ہوئے ۱۱۳۲ھ میں قلعہ آسیر طالب خان

(باقی برصفحہ آئندہ)

حین حیات عنایات شاہانہ و مراحم خسروانہ سے سرفراز و شادکام رہے[لہ]۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۹)

اور برہان پور محمد انور خاں سے صلحاً تسخیر کیا۔ القرض تسلط سادات بارہ کی مہم بھی دراصل آپ ہی نے سر کی ۱۱۳۲ھ میں بارگاہ محمد شاہ میں حاضر ہو کر خلعت وزارت سے ممتاز ہوئے۔ چند در چند وجوہات کی بناء پر دارالسلطنت (دہلی) سے تشریف فرمائے دکن ہوئے۔ مبارز خاں (ناظم دکن) سے شدید معرکہ کے بعد ۲۳ محرم ۱۱۳۷ھ ہجری کو فتح یاب ہو کر جملہ صوبجات دکن پر بلا شرکت غیرے فرمانفرما رہے۔ ۱۱۵۰ھ میں محمد شاہ نے خطاب آصفجاہ سے اور صوبۂ اکبرآباد و مالوہ کو ضمیمۂ دکن بنا کر سرفراز اور مرہٹوں کا فتنہ فرو کرنے کے لیے دہلی طلب کیا (یہی وہ سفر ہے کہ خاں دوراں نواب ذوالقدر بھی ہمراہ رکاب تھے) آپ دہلی پہنچے ان ہی دنوں میں نادری طوفان اٹھا۔ اس ہنگامہ کے فرو ہونے کے بعد ۱۱۵۲ھ میں دکن کو مراجعت فرمائی۔ بعد مرحلہ نواب نظام الدولہ ناصر جنگ شہید ۱۱۵۶ھ میں ترچناپلی قلعہ بالگنڈہ وغیرہ تسخیر کیا۔ ۴ جمادی الثانی ۱۱۶۱ھ نواح برہان پور میں انتقال فرمایا۔ نعش اورنگ آباد منتقل ہوئی اور خلد آباد میں پائین مزار شاہ برہان الدین دفن کیے گئے بعد رحلت مغفرت مآب سے ملقب ہوئے۔ خلد منزلت متوجہ بہشت رحلت کی تاریخیں ہیں۔ اس بیت سے بھی سنہ رحلت برآمد ہوتا ہے۔

رنگ طرب از رخ جہاں رفت — صد حیف کہ آصف زماں رفت

حضرت مغفرت مآب کو شعر و شاعری سے بھی خاص ذوق تھا۔ چنانچہ باوجود کثرت کار و انہماک نظم و نسق مملکت دو دیوان طبع موزوں کی یادگار ہیں۔ موصوف نے اولاً شاکر بعدہٗ آصف تخلص فرمایا۔ نمونہ کلام بلاغت نظام ہدیۂ ناظرین ہے۔ غزل بہ تخلص شاکر۔

عیش است دراں خانہ کہ بستر نتواں یافت — اسباب تردد ہمہ یکسر نتواں یافت

(باقی بر صفحہ آئندہ)

# عہدِ نوابِ نظام الدّولہ ناصر جنگ شہید

بعد رحلت مغفرت مآب ۱۱۶۱ھ نواب نظام الدولہ ناصر جنگ شہید جلوہ فرمائے تخت حکومت ہوئے۔ ادھر دہلی میں محمد شاہ نے بھی ۱۱۶۱ھ میں انتقال کیا اور احمد شاہ سریر آرائے حکومت ہوئے۔ نواب ناصر جنگ شہید کے نام فرمان صوبہ داری دکن مع لوازمات صادر ہوا۔ نواب صاحب موصوف

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۹)

ایں طائرِ فرصت کہ چوں برق است پرافشاں — در دام عمل گیر کہ دیگر نتواں یافت

از شہ بہ رسا جلوۂ آں حسن دل آزار — در خانۂ آئینہ مکرر نتواں یافت

ہوئے اگر از درد کشم روز قیامت — بر باد رود محشر دفتر نتواں یافت

شاکر ز حدیثِ نبوی می کشم ایں جام — جز مہر علی آب کوثر نتواں یافت

ولہ بہ تخلص آصف

بوسہ گاہے لب افلاک بود جائے علی — اوج امید گرفتہ است چوں من پائے علی

الفت اوست چہار ارکان مسلمانی من — شدہ ام شیفتہ و والہ و شیدائے علی

می سزد قیمتش افزوں ز دو عالم آصف — بے بہا ہست ز بس گوہر یکتائے علی

حضرت مغفرت مآب کے چھ فرزند (۱) میر محمد پناہ مخاطب بہ غازی الدینخاں فیروز جنگ (۲) میر احمد خاں مخاطب نظام الدولہ ناصر جنگ شہید (۳) میر محمد خاں مخاطب امیر الامرا، صلابت جنگ (۴) میر نظام علیخاں مخاطب آصفجاہ ثانی (۵) میر محمد شریف خاں مخاطب برہان الملک بسالت جنگ (۶) میر مغل علیخاں مخاطب ناصر الملک۔ اور پانچ صاحبزادیاں تھیں۔ گلزار آصفیہ صفحہ ۵۶ و تزک آصفیہ صفحہ ۴۵ مظفر

حسب دستور بغرض استقبال بنہایت تزک و احتشام سے فرماں وا ڑی (محمدی باغ) رونق افروز ہوئے۔ جشن منعقد ہوا اور ہاتھیوں کی بہادری کا تماشا شاہی توپ خانہ کے مقابلہ میں ہونے کا حکم ہوا۔ وسیع میدان میں ایک جانب تین سو توپوں کی قطاریں جمائی گئیں۔ دوسری جانب ہاتھیوں کی صفیں کھڑی کی گئیں۔ تمام توپوں میں یکبارگی چھوٹیں توپوں کا سر ہونا تھا کہ بہت سے

انعقاد جشن اور ہاتھیوں کی بہادری کا تماشہ

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ۴۰

ل گل رعنا قلمی ورق ۲۰۶ و تذکرہ بینظیر قلمی ورق ۵۰ و خسزانۂ عامرہ۔ نشآت موسوی خاں کے اس رقعہ سے جو حضرت مغفرت مآب کی جانب سے لکھا گیا ہے اس میں خان دوران کو عوالی پناہ کے لقب سے یاد کیا ہے جس سے خان موصوف کی وقعت و عظمت کا اظہار ہو رہا ہے۔ عنایت نامہ خانِ موصوف کے خط کے جواب میں ہے۔ ملاحظہ ہو۔

بدرگاہ قلی خاں۔ خط مرسلہ متضمن اظہار نگاہداشت جمعیت سوار و پیادہ و بیدخل شدن معزول و روانہ شدن۔ آنعوالی پناہ بجانب سرا و رجوع آوردن وکلائے زمینداران و ساعی بودن در تحصیل پیشکشہا و فیصل شدن مقدمہ چندی از زمینداران و تلاش برآمد عمل معزول رسید و کیفیت مرقومہ شرحاً بوضوح انجامید موجب استحسان گردید۔ تا حال یقین کہ سبزہ رسیدہ از انتظار مہام و انصرام کارہا فراغ کلی حاصل نمودہ و از وجہ پیشکش مبلغہائے خطیر معتبر وصول درآوردہ اند و کارہا بفضل الٰہی بر وفق مدعا صدر گرفتہ بہرحال از جملہ محلات جاگیر سرکار بجلدی تمام زر وافر بلا توقف و تاخیر باید فرستادہ کہ برائے تنخواہ سپاہ و اخراجات لابدی ضرور است۔ نشآت موسوی خاں قلمی نسخہ موجودہ کتب خانہ آصفیہ ذاتی مظفر

ہاتھی روگرداں ہوکر بھاگے۔ مگر بعض ہاتھی مقابلہ پر جمے رہے۔ خصوصاً خانِ دوراں

خان دوراں کے ہاتھی کی بہادری | نواب ذو القدر کا ہاتھی جو نہایت دلیر و بیباک تھا توپ خانہ پر مستانہ وار حملہ آور ہوتا رہا[1]۔ اس جشن کے بعد نواب ناصر جنگ

شہید جلوہ فرمائے بلدہ خجستہ بنیاد (اورنگ آباد) ہوئے۔

خدمت کوتوالی پر سرفرازی | جلوس کے دوسرے سال ۱۱ جمادی الاولیٰ ۱۱۶۳ھ کو

خانِ دوراں نواب ذو القدر نے بارگاہِ سلطانی سے خدمت کوتوالی[2] بلدہ خجستہ بنیاد

---

[1] از انجملہ یک فیل درگاہ قلی خاں نہایت دلیر و بیباک بود کہ چوں مستاں حملہا بروئے توپ می دوید۔
تاریخ ظفرہ۔ تالیف گردھاری لال۔ (مظفر)

[2] کوتوالی کا قیام حضرت عمرؓ کے اولیات سے ہے جو شرطہ (پولیس) سے موسوم تھا۔ قضاۃ، مفتی، فقہا کی زیرِ صدارت رہتا تھا۔ ان کے احکام کا نفاذ یا ثبوت جرم سے پہلے مجرم کی حراست و تادیب اور مجرم سے اثباتِ جرم میں مفتی کی امداد اس کا فرضِ منصبی تھا۔ افسر پولیس (کوتوال) مجاز تھا کہ زنا اور مسکرات پر حد شرعی قایم کرے۔ عہد خلفائے عباس، اندلس کے اموی فاتحین۔ مصر کے خلفائے فاطمئین نے جرائم کی سماعت، ان کا فیصلہ، حدود شرعی کا اجرا، کوتوال کے فرائض قرار دیکر قضاۃ کے حدود اختیار سے نکال لیا۔ مگر یہ عظیم المنزلت خدمت ذی وجاہت سرداروں اور ذی مرتبت عمائدین کے لیے مخصوص تھی۔ والیانِ اندلس نے اس کی دو قسمیں کیں (۱) شرطہ صغریٰ جو عام رعایا اور معمولی لوگوں کے اعمال کی نگرانی اور اس طبقے کے مجرمین کی تادیب کیا کرتا تھا (۲) شرطہ کبریٰ اس کا مرتبہ وزارت کے بعد سمجھا جاتا تھا۔ سرداران قوم، مقربین سلاطین، شاہی خاندان کے افراد، عمائدین عظام اور روسائے شہر کے معاملات اور ان کے اعمال کی نگرانی اس کے

(باقی بر صفحہ آئندہ)

(بقیہ صفحہ ۶۳)

ذمہ ہوتی تھی۔ سلاطین مغلیہ کے عہد میں بھی یہ نہایت مہتم بالشان عہدہ سمجھا جاتا تھا۔ خصوصاً ان شہروں کی کوتوالی جہاں شاہی محلات، رؤسائے عظام کی بود و باش اور مستقل صرافہ ہو یا جو شہر غنیم کی تاخت و تاراج کے جولانگاہ رہتے ہوں خاص رتبہ اور عزت رکھتی تھی۔ اسی لیے خانِ دوران نواب ذوالقدر درگاہ قلی خاں سالار جنگ کو بلدہ خجستہ بنیاد جیسے معرکۃ الآراء شہر کی کوتوالی سے سرفراز کیا گیا جو سالہائے دراز سے مختلف شاہی خاندانوں کا پایۂ تخت ہوتا چلا آرہا تھا اور جس کی ثروت بھی ہمیشہ ہمسایہ فرمانرواؤں کو کھٹکتی رہی اور جس کی تباہی کے لیے برابر حملے ہوتے رہتے تھے۔ اس مقام پر اس عہدہ کے فرائض کوتوالی کا اظہار خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔

آج تک دکن میں قدیم باوضع لوگوں کی زبانوں پر مثل مشہور ہے اول بادشاہ بعد وزیر پھر کوتوال باقی ہیچ حقیقت بھی یہی ہے کہ کوتوال کے اختیارات نہایت وسیع اور اس کے فرائض بھی نہایت دشوار ہوتے تھے۔ تمام شہر اور باشندگان شہر کی جان و مال کی حفاظت اس کا فرض اولین تھا۔ کوتوال کو حسب ذیل قواعد کی پابندی اور ان کا انتظام لازمی ہوتا تھا:- (۱) دورہ کرنے والے سپاہیوں کی مختلف مقامات پر چوکیاں قایم کرنا (۲) شب میں تمام شہر اور گلی کوچوں کی گشت لگا کر امن و امان برقرار رکھنا (۳) چوروں، اٹھائی گیروں، گرہ کٹ، بدمعاشوں اور ڈاکوؤں کی شب و روز نگہبانی اور ان کی دست برد سے رعایا کو محفوظ رکھنا (۴) منہیات شرعیہ علی الخصوص مسکرات پر نہایت ہوشیاری سے نگرانی رکھنا (۵) فاحشان بازاری کی نگرانی اور شرفا کی عورتوں کو اغوا کرکے بھگا لیجانے والوں علی الخصوص کٹنیوں سے محفوظ رکھنا (۶) بدمعاشوں مفسدوں اور لچوں سے غریب شرفا کی عزت آبرو کی صیانت (۷) لوہاروں کو بندوق سازی سے منع کرنا اور ان پر نگرانی رکھنا (۸) تھانہ جات موقع بموقع قایم کرنا جس سے شاہراہوں کی اس طرح حفاظت ہوسکے کہ مسافرین اور راہرو باطمینان آمد و رفت رکھ سکیں (۹) کہیں کسی کے یہاں چوری یا رہزنی نہ ہونے پائے (۱۰) اگر کسی کا مال چوری جائے تو مال برآمد کرکے مالک کو مال

(باقی برصفحہ آئندہ)

سرفرازؒ پائی ۔ ملاحظہ ہو نقل سند کوتوالی ع۱ و نقل سند پرگنہ دھاویرہ ع۲ ۔

---

(بقیہ صفحہ ۴۴) لہ

اور اس بد آل چور کو سزا دینا (۱۱) مال برآمد نہ ہونے کی صورت یا کسی اور فریضہ کی کوتاہی میں کوتوال جوابدہ سمجھا جاتا تھا۔ مظفر

لہ مخفی نہ رہے کہ اس عہد میں یہ اصطلاح موجودہ پولیس اور آمنا کی تنخواہیں خزانۂ شاہی سے نہیں دی جاتی تھیں۔ بلکہ ایسی خدمت کے ساتھ کوئی جاگیر تفویض ہوتی جس سے اخراجات کی کفالت و سربراہی ہو۔ یہ جاگیر بشرط خدمت ہوتی تھی۔ خانِ دوراں نواب ذوالقدر سے پیشتر ابتدائے عہد حضرت مغفرت مآب میں کوتوالی و فوجداری اطراف بلدہ پر سید نجم الدین خاں مامور تھے ۔ ان کو علیحدہ کرتے ہوئے حضرت مغفرت مآب نے میر عبداللہ کا تقرر کیا۔ ان کی علیحدگی کے بعد میر مہدی اس خدمت سے سرفراز ہوئے۔ میر مہدی کی علیحدگی کے بعد حضرت مغفرت مآب نے خانِ دوراں نواب ذوالقدر کا تقرر فرمایا تھا۔ لیکن بعض امور کے عدم تکملہ کی وجہ سے احکام حاصل نہیں ہوئے تھے۔ اس کے بعد ۲۷ ربیع الثانی کو بجائے خانِ دوراں نواب ذوالقدر کے امان اللہ بیگ المخاطب بہ حفاظت بیگ خاں کو سرفرازی ہوئی۔ اس کے بعد ۱۱ جمادی الاول ۱۱۶۱ھ کو احکام مشروط مع اضافہ سو سوار نواب نظام الدولہ ناصر جنگ شہید نے خانِ دوراں نواب ذوالقدر کو خدمت کوتوالی و فوجداری اطراف بلدہ سے سرفراز کیا۔ اس کی نسبت جو سند دفتر شاہی سے حاصل ہوئی ہے اس کی نقل ع۲ منسلک ہے۔ یہ حکمنامہ شاہنواز خاں مدار المہام وقت کی مہر سے مراتب کارروائی دفتری طے ہونے کے بعد ۲۹ رجب ۱۱۶۳ھ کو حاصل ہوا۔ اس خدمت کے ساتھ کوتوالی کی حفاظت کے لیے جو فوج مقرر تھی مزید ایک سو سوار کے ساتھ مع جاگیر مدد (جس کا محاصل اس وقت سات ہزار دس روپیہ ساڑھے تین آنہ تھا) خان دوراں کو عنایت ہوئی (مظفر)

لہ سوانح دکن میں منعم خاں نے اس پرگنہ کے تحت ۶۵ موضع اور اس کی آمدنی پینسٹھ ہزار دو سو تیس روپیہ پانچ آنہ بیان کی ہے۔ حالانکہ سند میں سات ہزار دس روپیہ ساڑھے تین آنے مسطور ہے۔ مظفر

# عہد نواب امیر الممالک صلابت جنگ

## نواب امیر الممالک صلابت جنگ کو بعد شہادت ناصر جنگؒ

[1] میر احمد خاں نام نظام الدولہ ناصر جنگ خطاب بعد رحلت حضرت آصف جاہ طاب ثراہ، ۲ جمادی الثانی ۱۱۶۱ھ قریب موہن نالہ ساحل تاپتی واقع برہانپور مسند نشین ہوئے۔ بوقت نیابت چونکہ آپ سے راؤ مغلوب ہو گیا تھا لہذا آپ کے حین حیات اس نے سرکشی نہیں کی۔ اسی سال شاہ ابدالی نے دہلی پر چڑھائی کی۔ احمد شاہ بادشاہ کی طرف سے فرمان طلبی پر بغرض امداد آپ روانہ ہوئے۔ ہنوز دریائے نربدا تک پہنچے تھے کہ پھر بادشاہ نے حکم سابق منسوخ فرمایا۔ آپ مراجعت فرمائے دارالسلطنت ہوئے۔ آپ کے غیاب میں مظفر جنگ نے باامداد ڈوپلے و چند اصحاب علم بغاوت بلند کیا۔ فرانسیسیوں کی مخالفت میں انگریز کمپنی نے اپنے مفاد کی غرض سے نواب ناصر جنگ شہید کی رفاقت پر آمدگی ظاہر کی۔ غرض مقابلہ میں مظفر جنگ کو شکست ہوئی اور قید کیے گئے۔ نواب ناصر جنگ شہید پانڈیچری کی تسخیر کے خیال سے روانہ ہوئے آخر وہاں کے زمانہ قیام میں فرانسیسیوں کی سازش سے ہمت خاں نمک حرام نے شبخون مار کر بمقام جنجی آپ کو شہید کر ڈالا۔ نعش خلد آباد لائی گئی اور روضہ حضرت شاہ برہان الدین میں قریب مرقد حضرت آصفجاہ طاب ثراہ دفن کیے گئے۔ علامہ آزاد بلگرامی نے تاریخ رحلت "آفتاب رفت" فرمائی۔ نواب شہید کو فن موسیقی اور معنوی میں کمال حاصل تھا۔ شاعری سے بھی خاص ذوق تھا۔ علامہ آزاد بلگرامی سے مشورہ سخن فرماتے تھے آپ کے دو دیوان طبع ہو گئے ہیں نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

دہانش تنگ شکر آفریدند ۔۔۔ دو لب قند مکرر آفریدند

ترا خورشید انور آفریدند ۔۔۔ مرا از ذرہ کمتر آفریدند

کرم کن یا علی مادر خماریم ۔۔۔ ترا ساقی کوثر آفریدند

دل صافی کہ ما داریم ناصر
کہ شبنم پاک گوہر آفریدند

(باقی بر صفحہ آئندہ)

وقتل مظفر جنگؒ نواب نظام علی خاں آصف جاہ ثانی اور بعض اعیانِ مملکت نے بسبب بزرگی تخت نشین کیا۔ آپ کے جلوس (۱۸ ربیع الاول ۱۱۶۴ھ) سے گو نزاعات خانگی کا خاتمہ ہوگیا مگر فرانسیسی گروہ کے روز افزوں اقتدار نے

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ

که گل گردد بهارِ بیوفائی | که بر چیند کسے از آشنائی (دلربائی)
بوقت کار یاران ریائی | ورق گردانی از مدہوش دار
چه در روز قیامت رونمائی | مرا کشتی وقامت راست کردی
کف پائے ترا سازد حنائی | زخون دیده میخواهد دل من
توان کرد از در دلها گدائی | گدائی گر ہوس باشد کسے را

گدائی از در شاه نجف کن

اگر خواہی تو ناصر بادشاہی

یہ شعر بھی آپ کا نہایت مشہور ہے:
تو اے جاں از کجا آموختی این قدر دانی را | نگاهِ انتخابے میکنی بر من بحسرت دم (مظفر)

لہ ہدایت محی الدین خاں نام مظفر جنگ خطاب حضرت آصفجاہ طاب ثراہ کے چہیتے نواسے اور سعد اللہ خاں وزیر اعظم شاہجہاں کے پوتے۔ جب نواب ناصر جنگ شہید حسب الطلب روانہ دہلی ہوئے تو موصوف نے باغوا چند صاحب بامداد ڈوپلے ارکاٹ میں انور الدین خاں کو شکست دیکر قتل کیا اور خود مدعی سلطنت ہوئے۔ نواب ناصر جنگ شہید نے واپسی کے بعد مظفر جنگ کو شکست دی اور مقید رکھا۔ مگر بعد واقعہ شہادت نواب ناصر جنگ فرانسیسیوں اور چند صاحب نے مظفر جنگ کو قید سے رہا کر کے تخت نشین کیا ہنوز دو ماہ سے زیادہ حکومت نہ کی تھی کہ نمکحرام ہمت خاں بہادر کے ہاتھ ۱۷ ربیع الاول ۱۱۶۴ھ کو موصوف بھی قتل ہوئے۔ اور ہمت خاں نمکحرام حضرت نواب آصفجاہ ثانی کے دست حق پرست سے واصل جہنم ہوا۔ مظفر ۵۴ تاریخ ظفرہ صفحہ ۱۲۰ مظفر

انگریزی کمپنی کی رقابت کو اور برافروختہ کر دیا۔ ادھر مرہٹوں نے بھی سر اٹھایا۔ مزید برآں فرماں روا کی غیر مستقل مزاجی نے سلطنت کو نہایت ضعیف بنا دیا۔ غرض خاندوراں نواب ذوالقدر عہدہ کوتوالی پر کار فرما تھے کہ امیر الممالک نواب صلابت جنگ کا دور شروع ہوا

دارو غگی فیلخانہ | ابتداً خانِ دوراں نواب ذوالقدر داروغگی فیلخانہ پر سرفراز کیے گئے مگر ۱۱۶۷ھ میں باضافہ منصب شش ہزاری و علم و نقارہ مع خطاب مؤتمن الدولہ سے مفتخر ہوئے

صوبہ داری اورنگ آباد و اضافہ منصب و عطائے خطاب | کچھ عرصہ نہ گذرا تھا کہ صوبہ داری خجستہ بنیاد اورنگ آباد پر سرفراز ہوئے

رگھناتھ راؤ سے مقابلہ | یہ وہ زمانہ ہے کہ راؤ بالاجی راؤ کے انتقال کے بعد اسکا بیٹا (مادھو راؤ) پونے میں جانشین ہوا اگر زمام سلطنت درحقیقت رگھناتھ راؤ کے قبضہ اختیار میں رہی چنانچہ اس نے تھوڑے عرصہ میں فوج کثیر فراہم کرکے دکن کا رخ کیا اور تاخت کرتا ہوا (۱۱۷۴ھ) اورنگ آباد پہنچا۔ خاندوراں نواب ذوالقدر سے معرکہ آرا ہوا۔ موصوف نے نہایت پامردی سے مقابلہ کیا۔ یہاں تک کہ غنیم کو شکستِ فاش نصیب ہوئی۔ اسی سال امیر الممالک نواب صلابت جنگ عزلت نشین کیے گئے۔ اور حضرت نواب نظام علیخاں آصف جاہ ثانی رونق افزائے سریر سلطنت ہوئے۔

---

۱؎ یادگار لچھمن لال ص۲۲ ۲؎ خزانۂ عامرہ ص۲۲۳ ۳؎ آثار دکن ص۲۹ مؤلفہ منا لال۔ مظفر

۴؎ میر محمد خاں نام امیر الممالک صلابت جنگ آصف الدولہ خطاب حضرت آصف جاہ طاب ثراہ کے فرزند سوم ہیں۔ آپکے عہد میں فرانسیسیوں کا بہت غلبہ رہا۔ مرہٹوں نے شورشیں کیں۔ آپکی تلون مزاجی نے کاروبار سلطنت میں بہت ضعف پیدا کر دیا۔ آپ ہی کے عہد میں دار السلطنت حیدرآباد قرار پایا اور حسب ذیل وزراء کا یکے بعد دیگرے عزل و نصب ہوا۔ رگھناتھ داس۔ رکن الملک صمصام الدولہ بسالت جنگ نواب نظام علی خاں آصف جاہ ثانی آخر کار جب سلطنت کی حالت روز بروز ابتر ہونے لگی تب نواب نظام علیخاں آصف جاہ ثانی نے ۱۴ ذوالحجہ ۱۱۷۴ھ میں موصوف الصدر کو قلعہ بیدر میں عزلت نشین کرکے زمامِ سلطنت اپنے ہاتھ میں لی۔ نواب امیر الممالک نے گیارہ سال سلطنت اور ایکسال تین ماہ چھ یوم عزلت میں رہکر ۳ ولبقولے ۸ ربیع الاول ۱۱۷۶ھ کو انتقال فرمایا۔ میر امتیاز خان ذکا نے مصرع ندا سے تاریخ رحلت نکالی "امیر الممالک بجنت شدہ"۔ رشید الدین خانی ص۲۵۔ گلزار آصفیہ ص۸۔ تاریخ ظفرہ ص۱۳۰ تزک آصفیہ ص۹۵ (مظفر)

# عہد حضرت غفرانمآب نواب نظام علیخاں آصفجاہ ثانی

غفرانمآب حضرت نواب نظام علی خاں آصف جاہ ثانی ۱۱۷۵ھ میں بمقام بیدر مسند نشین ہوئے۔ آپ کی شخصیت اس وقت دکن میں بلحاظ قابلیت و تدبر و بہادری حضرت آصف جاہ اول طاب ثراہ کا حقیقی معنوں میں نقش ثانی سمجھی جاتی تھی اور واقعہ بھی یہی ہے۔

چنانچہ جس وقت سے زمام سلطنت مستقلاً حضرت غفرانمآب طاب ثراہ کے ہاتھوں میں آئی۔ باوجود اس کے کہ اُس وقت دکن کے اندرونی و بیرونی حالات و واقعات نہایت ناگفتہ بہ ہو رہے تھے[1]۔ خود ہندوستان کی سیاسی فضا نہایت مکدر تھی۔ انگریز کمپنی کا اثر و اقتدار روز افزوں بڑھ رہا تھا۔ جا بجا بغاوتوں کا طوفان شورش پسندوں کی سرکشی رو بہ ترقی تھی۔ قلمرو آصفی کے اصلی رقبہ کا بھی بہت کچھ حصہ نکل چکا تھا۔ محاصل کی کمی فوجی ضرورت اور اس کی کثرت سے خزانہ بھی

---

[1] چنانچہ صاحب تزک آصفیہ رقمطراز ہے۔ "بسبب شہادت ناصر جنگ و تصرف کلاہ پوشان فرانسیسی فرنگ و سستی عمل صلابت جنگ نوعے رو بہ ابتری آوردہ بود کہ ہر گردن کش از گوشۂ کمین بر سر فساد برآوردہ بہ بازوے تمردی اناولا غیری میزد و ہر شورہ پشت بہ نمکحرامی میخواست کہ فتنۂ تازہ برپا کردہ علم بغاوت افرازد۔ صہ ۳۴ منظفر

زیر بار ہو گیا تھا۔ ادھر مرہٹوں کی بڑھتی ہوئی قوت اور ان کی سلطنت آصفیہ سے قلبی عداوت، میسور کی خود سری، فرانسیسیوں کی اہل دربار سے خفیہ سازشیں یہ تمام وہ اسباب تھے کہ جس سے سلطنت گویا قالب بے جان ہو رہی تھی۔ ایسے نازک وقت میں پائے ثبات کو جنبش نہ ہونا اور زمام استقلال کا ہاتھ سے نہ چھوڑنا ہر کس و ناکس کے حدود اختیار سے باہر تھا۔ یہی نہیں بلکہ مرہٹوں سے برسرِ مقابلہ ہونا، فرانسیسیوں کے سازشی جال توڑنا انگریزی کمپنی کی مدد کرنا، ٹیپو سلطان کو خود سری کی سزا دینا اور باوجود ان تمام اُلجھنوں اور قوی دشمنوں کی فریب سازیوں سے بچکر اپنی مستقل سلطنت کو قائم رکھنا صرف حضرت غفرانمآب ہی کے مخصوصات سے تھا۔ جیسا کہ آپ کے عہد کے تاریخی واقعات سے منکشف ہے۔

| | |
|---|---|
| خطاب اعلیٰ اور منصبِ جلیل پر سرفرازی | عہد ماسبق سے زیادہ خان دَوراں نواب ذو القدر کی ترقی کا آخری عہد حضرت غفران مآب طاب ثراہ کا عہد مبارک تھا۔ |

چنانچہ جب ۴ ذیحجہ ۱۱۷۵ھ کو زمام سلطنت حضرت غفرانمآب طاب ثراہ[1] نے

---

[1] نواب میر نظام علی خاں نام۔ اسد جنگ نظام الدولہ نظام الملک آصفجاہ ثانی خطاب۔ حضرت آصف جاہ مغفرت مآب کے فرزند چہارم۔ روز عید فطر ۱۱۴۳ھ میں پیدا ہوئے۔ حضرت مغفرت مآب نے چودھویں سال خطاب اسد جنگ سے سرفراز فرما کر نجیب الدولہ کی اتالیقی میں مرہٹوں کی سرکوبی کے لیے روانہ کیا۔ معرکۂ مظفر جنگ میں نواب ناصر جنگ اور مظفر جنگ کے قاتل ہمت بہادر نمکحرام کو قتل کیا۔ عہد امیر الممالک نواب صلابت جنگ میں صوبہ داری برار اور مرتبۂ وزارت سے سرفراز ہوئے۔ فرانسیسیوں کے سازشی جال توڑے۔ حیدر جنگ کا خاتمہ کیا مرہٹوں سے

(باقی صفحہ آئندہ)

اپنے ہاتھ میں لی تو اسی مہینہ میں خانِ دوراں نواب ذوالقدر کو منصب ہفت ہزاری، ماہی مراتب، خطاب موتمن الدولہ وسواری عماری ہاتھی دو جھالردار کی اجازت سے سربلند[۱] اور صوبہ داری خجستہ بنیاد سے مفتخر کیا۔

اورنگ آباد میں سواری جلوس | بعد حصول فرمان صوبہ داری خجستہ بنیاد خان دوراں بسواری جلوس (کہ ہر چہار جانب تماشائیوں کا ہجوم پس و پیش سپاہ اور الغوزہ نوازوں[۲] کی جماعت الغوزہ نوازی کرتی ہوئی نہایت تزک و احتشام سے) تشریف فرمائے

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ)

مقابلے رہے۔ خود تخت نشین ہونے کے بعد فرانسیسی اثرات کو زائل کیا۔ انگریزی کمپنی نے اپنے مفاد کی غرض سے آپ سے اتحاد قائم کیا اور میسور پر آپ ہی کی مدد سے فتح پائی جس کی وجہ سے ہندوستان میں استقلال قائم ہوا۔ مرہٹوں سے مقابلہ کے وقت انگریز کمپنی نے عین وقت پر بدعہدی کی آپ کی مدد سے انکار کر دیا جس کی وجہ سے سلطنت آصفی کو بہت نقصان پہنچا۔ سنہ ۱۲۰۱ھ میں قحطِ عظیم ہوا۔ غرض آپ کا عہد مختلف نوعیتوں سے مجموعہ آلام و مصائب بنا رہا۔ مگر آپ ہی کی شخصیت، استقلال اور تدبر تھا کہ دیگر تمام زبردست اور سرکش ریاستیں فنا ہو گئیں اور سلطنت علیہ آصفیہ آج تک تمام ہندوستان کے لیے مایۂ ناز و صد افتخار بنی ہوئی ہے۔ آخر بعارضہ لقوہ اور فالج، ۱۸ ربیع الآخر سنہ ۱۲۱۸ھ بعمر ۷۰، سال ۴۳ سال حکمرانی فرما کر سرائے فانی سے عالمِ جاودانی کی طرف کوچ کیا۔ مکہ مسجد میں دفن ہوئے۔ بعد رحلت غفراں مآب لقب پایا۔ مزار کی جالی پر حسب ذیل سنہ رحلت کندہ ہے۔

بروح پاک میر نظام علی مدام | خوانند با وضو ہمہ اشخاص فاتحہ | زیں مصرعہ عجیب دو تاریخ را بخواں | مستوجب بہشت باخلاص فاتحہ

۱۲۱۸ھ ۱۲۱۸ھ

۵۱ خزانہ عامرہ۔ ۵۲ الغوزہ نوازی ایک قسم کا خاص ترکی باجہ تھا جو آپ ہی کے خاندان کے لیے مخصوص اور بوقت سواری جلوس میں رہا کرتا تھا۔ مظفر

خجستہ بنیاد اورنگ آباد ہوئے اس موقع پر غلام علی آرشد نے قطعہ ہذا لکھکر پیش کیا جس کے آخری مصرع سے سنہ تقرر ظاہر ہوتا ہے۔

## قطعہ

ناظم عصر چو آمد بخجستہ بنیاد — شکر درگاہِ الٰہی زحد فزوں باشد

دوحۂ گلشن دولت کہ بظل کرمش — خلق از آفتِ دوراں ہمہ مامون باشد

شاد در بزم لقائش دل احباب مدام — دشمنِ او بمصیبت کدہ محزون باشد

باد در حصن نگہبانی ایزد محفوظ — مثل آں نقطہ کہ در دائرہ نون باشد

خواست آرشد زخرد سال قدومش فرمود — قدم مؤتمن الدولہ ہمایوں باشد

حسنِ انتظام | خانِ دوراں نواب ذوالقدر رعایا پروری وعدل گستری اور حُسنِ انتظام کے باعث جب تک اس خدمتِ جلیلہ پر سرفراز رہے نہایت ہردلعزیز اور صفاتِ مذکورہ میں شہرۂ آفاق رہے[1]۔ چنانچہ کچھ عرصہ نگزرا تھا کہ حسنِ خدمات کے صلہ میں خطاب خانِ دوراں سے بھی مفتخر کیے گئے۔

---

[1] علامہ آزاد بلگرامی نے بھی خزانۂ عامرہ میں خانِ دوراں نواب ذوالقدر کی رعایا پروری اور حسن سلوک کا ذکر فرمایا ہے کہ "بالفعل بر صوبہ داری مذکور بحال و برقرار است و رعایا و برایا بسلوک پسندیدہ او راضی"۔ نیز عبدالوہاب دولت آبادی اپنے تذکرہ میں موصوف کی عدل گستری کے اس طرح مداح ہیں "دریں ایام بصوبہ داری خجستہ بنیاد مامور است ایں صوبہ بیامن ایالت [illegible] وعدالت [illegible]" مظفر



مزار خاندوران نواب ذوالقدر درگاه قلی خان سالارجنگ بهادر

غزل

ہر روز اختیار جہاں پیش دیگر است
دولت مگر گداست کہ ہر روز بر در سیت

خانِ دوراں نواب ذوالقدر غرہ رجب ۱۱۷۰ھ کو پانچ سال سات ماہ کارفرما رہنے کے بعد اس خدمت سے سبکدوش کیے گئے۔ ۵ ذیحجہ ۱۱۷۹ھ کو اپنی جاگیر نظام آباد میں رونق افروز ہوئے۔ اس عرصہ میں اس خدمت پر پھر فائز ہونے کے اسباب مہیا ہو رہے تھے کہ آپ علیل ہوئے اور کچھ دن نہ گزرے تھے کہ

وفات

۱۸ جمادی الاول ۱۱۸۰ھ کو بمرض سرسام اس دارِ فانی سے عالمِ جاوِدانی کو انتقال کیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

ایں عمر کہ بیتاب بہ بینی آنرا نقشے است کہ بر آب بہ بینی آنرا
دنیا خوابست کہ زندگانی در وے خوابے است کہ در خواب بہ بینی آنرا

نعش اورنگ آباد لائی گئی اور مقبرہ سالارجنگی میں دفن کیے گئے۔ (ملاحظہ ہو عکس مقبرۂ سالارجنگی و عکس مرقد خاص نواب موصوف)۔ اہل اورنگ آباد کے لیے یہ دن روز قیامت سے کم نہ تھا۔ تمام شہر گویا ماتم کدہ بنا ہوا تھا ہر صغیر و کبیر رعایا و برایا خاک بسر نوحہ کناں جنازہ کے ساتھ ساتھ جا رہے تھے فریاد و فغاں کی صدائیں فلکِ نہم تک پہنچ رہی تھیں[1]۔ غلام علی آزاد نے جنہی

---

[1] اس کیفیت کا شفیق اورنگ آبادی نے گل رعنا میں تذکرہ کیا ہے وہ لکھتا ہے "روز دفن او شور قیامت برپا بود در رعایا و برایائے شہر خاک بسر نوحہ کناں در جلو تابوت میرفتند و فریاد و فغاں بر آسمان نہم میرسانیدند۔ منظفر

اس مصرع سے سنہ رحلت نکالا ہے "اہلِ عالم سینہ چاک از ماتم سالار جنگ"

ایک اور صوری و معنوی تاریخ رحلت مصرعہ ہذا سے نکالی گئی ہے۔

یک ہزار و یکصد و ہشتاد سال

سنگِ مزار پر تاریخ غلام علی[1] ارشد اور آرامگاہِ خانِ دوراں کندہ ہے۔

لطیفہ گوئی و بذلہ سنجی | متانت و سنجیدگی کے ساتھ خاندوراں نواب ذوالقدر کی طبیعت لطائف و ظرائف سے بھی چاشنی گیر تھی۔ شیریں بیانی و لطیفہ گوئی کی وجہ سے جس بزم میں موصوف شریک ہوتے وہاں بے تکلف احباب خانِ موصوف ہی کے گرد جمع ہو جاتے تھے۔ چنانچہ مولوی شاہ علی[2] صاحب اورنگ آبادی کے

---

[1] میر غلام علی نام ارشد تخلص سادات رضویہ سے تھے۔ بمقام اجین صوبۂ مالوہ میں پیدا ہوئے۔ نیک بخت ازلی تاریخ تولد ہے۔ میر محمد سعید والد ماجد اور میر محمد شاکر جد امجد منصبداران عالمگیر اور خدمات عالیہ مثل فوجداری پرگنہ اجین پر سرفراز تھے۔ ارشد نے اپنا سجع مع نام اپنے والد و جد خوب موزوں کیا ہے "شاکر بخت سعیدم کہ غلام علی ام" میر محمد جعفر ارشد موصوف کے نانا عہد عالمگیری میں اولاً برار میں خدمت صدارت پر فائز ہوئے پھر مالوہ کی صدارت پر ممتاز ہوئے۔ آخر میں اجین کی صدارت سے سرفراز کیے گئے۔ میر ارشد بھی عرصہ تک بادشاہ کی جانب سے اجین میں عہدہ قضاۃ پر مامور رہے۔ ۱۱۴۵ھ میں وارد اورنگ آباد ہوئے اولاً نواب ذوالقدر کی رفاقت اختیار کی بعد انتقال نواب موصوف نواب اشجع الدولہ بہادر غیور جنگ نے اپنی رفاقت کی عزت بخشی تاریخ گوئی میں خاص ملکہ حاصل تھا۔ قصائد مدحیہ آئمہ اکثر فارسی دار دو دونوں زبانوں میں نظم فرمائے ہیں تنبیہ السالکین فی دلائل محی الدین۔ رسالہ آپ کی تصنیف ہے۔ گل رعنا قلمی [illegible]

[2] اورنگ آباد کے عمدہ شاعر ...ین سے تھے۔ اولاً کچھ عرصہ سلسلہ ملازمت میں رہے پھر ترک ملازمت کے بعد زیارت حرمین شریفین سے

(باقی بر صفحہ آئندہ)

صاحبزادے کی محفل عقد نکاح منعقد تھی۔ معززین، امرا، ومشائخین وغیرہ کا مجمع تھا۔ علامہ آزاد بلگرامی جناب شاہ محمودؒ، سید غلام حسنؒ، نواب اشجع الدولہ اور خاندوراں نواب ذوالقدر ہم بزم تھے۔ قاضی صاحب وکیل عروس کے منتظر کہ

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) مشرف ہوکر سجادہ شیخیت پر رونق افروز ہوئے اور ایک عالم کو اپنا گرویدہ بنالیا۔ مسجد و تکیہ و نہر تعمیر کرائی۔ ۱۰ رمضان شب یکشنبہ ۱۱۷۶ھ میں انتقال کیا۔ حسب تجویز خاندوراں روبرو مسجد تکیہ میں جانب شرق دفن ہوئے۔ لچھمی نارائن شفیق نے حسب ذیل تاریخ رحلت کہی۔ ؎

سید اہل کشف شاہ علی　گشت رونق فزائے بزم بہشت　سال فوتش شفیق کرد رقم　قطب عالم نمود عزم بہشت
(گل رعنا ص۲۶)

؎ شاہ بابا مسافر کے مرید خاص اور اورنگ آباد کے مشائخین کبار سے تھے۔ شاہ بابا مسافر کی رحلت کے بعد سجادہ نشین ہوئے۔ آپ نے اکثر عالیشان عمارتیں مثل نہر، حوض، پل، تکیہ اورنگ آباد میں تعمیر کرائیں ۲۰ جمادی الثانی ۱۱۵۰ھ روز چہارشنبہ بوقت اشراق انتقال کیا۔ حسب وصیت گنبد شاہ بابا مسافر میں دفن ہوئے۔ علامہ آزاد بلگرامی نے تاریخ فرمائی "مسافر شد یگانہ شاہ محمود"۔ حاکم بیگ خاں حاکم نے "خدایا بیامرز محمود را" سے تاریخ رحلت نکالی۔ گل رعنا ص۲۶ مظفر

؎ اورنگ آباد کے مشائخین عظام سے تھے۔ آپ کا سلسلۂ نسب شیخ عبدالقادر جیلانیؒ تک پہنچتا ہے۔ موصوف کے جد بزرگوار سید محمود اسحاق بغداد سے وارد ہند ہوئے اور ہند سے دمشق آئے۔ خیبر میں مقیم ہوئے شاہ صاحب موصوف کی بمقام خیبر ۱۱۰۱ھ میں ولادت ہوئی اور یہیں نشو و نما پاکر سن رشد کو پہنچے۔ بعد انتقال اپنے والد (سید شہاب الدین) بغرض سیاحت نکلے احمد آباد گجرات پہنچے۔ شاہ علی رضا ابن خواجہ فرخ شاہ سے فیوضات حاصل کیں۔ وہاں سے وارد اورنگ آباد ہوئے اور یہیں قیام اختیار کیا۔ مسجد و خانقاہ تعمیر کرائی۔ لچھمی نارائن شفیق سے
(باقی برصفحہ آئندہ)

خواجہ دکھو بنات فروش وکیل عروس ہو کر مع گواہ محفل میں رونق افروز ہوئے۔

خانِ دَوراں نواب ذوالقدر نے خواجہ کو مخاطب کرکے فرمایا۔

"ہمیں آج معلوم ہوا کہ آپ بنات فروش ہیں"

اہل بزم اس لطیفہ سے نہایت محظوظ ہوئے چونکہ بنات بمعنی پارچہ ریشم اور "بنت" کی جمع بھی ہے۔

**لطیفہ دیگر**۔ مولوی شاہ علی صاحب خانِ دَوراں نواب ذوالقدر کی خدمت میں حاضر ہیں مخصوص احباب کا مجمع ہے۔ شاہ علی صاحب نے نواب صاحب سے کہا کہ ہم غیروں کے لیے صرف "دنیا" کی دعا کرتے ہیں اور آپ کے لیے "دین و دُنیا" دونوں کی دینی دعا کا محل مسجد ہے اور دنیوی دعا کا مقام بیت الخلا کہ مقام قضائے حاجت ہے۔ نواب صاحب نے فرمایا کہ آپ مسجد میں کتنی مرتبہ تشریف لے جاتے ہیں؟

شاہ صاحب نے کہا، پانچ وقت!

نوابصاحب۔ اور بیت الخلا میں کتنی مرتبہ۔

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ

خاص ربط و ضبط تھا چنانچہ موصوف نے لکھا ہے شاہ صاحب کی سی شان جبروتی وجاہت ظاہری و اقبال کسی امیر میں اس مرتبہ کا نہیں دیکھا گیا جس مجلس میں خواہ امیر ہو یا غریب، شاہ صاحب موصوف جاتے میر مجلس ہوتے تھے۔۔ شاہ صاحب کو ذوق شاعری بھی تھا۔ سالک تخلص کرتے تھے۔ یہ دو شعر آپ ہی کے طبعزاد ہیں ؎ نشا پرداز دماغم شب کہ سیراب بود؛ بادبان کشتی ما چادر مہتاب بود

ولہ

صرف راہِ دو سینہا شد دلِ پر درد ما؛ میچکد خون محبت گرفتاری گرد ما ۔ ۲ جمادی الاول ۱۱۷۶ روز جمعہ قبل مغرب کو انتقال کیا۔ گل عنا مظفر

شاہ صاحب۔ ایک یا دو مرتبہ!

نواب صاحب نے فرمایا کہ

میں جناب الٰہی میں دعا کرتا ہوں کہ حضرت کو اسہال ہوں کہ بار بار بیت الخلاء جائیں اور دنیا کی دعا بھی بہت کریں۔ شاہ صاحب پر قہقہہ پڑا اور حاضرین خوشوقت ہوئے۔

تاریخ گوئی | خانِ دَوراں نواب ذو القدر کو تاریخ گوئی میں بھی کمال حاصل تھا عبد الوہاب دولت آبادی نے بزبانی علامہ آزاد بلگرامی ایک واقعہ اپنے تذکرہ بینظیر میں نقل کیا ہے۔ جس سے تاریخ گوئی کے علاوہ خانِ دَوراں نواب ذوالقدر کے صفائے ذہن اور ذکاوت طبع پر بھی خاص روشنی پڑتی ہے۔ اقتباسی ترجمہ ملاحظہ ہو۔

آزاد بلگرامی کا بیان ہے کہ ان کے زمانۂ قیام سندھ میں ایک شخص نے ایک شادی کی تاریخ "مبارک باشد و باشد مبارک" کہی۔ موصوف جب سندھ سے ہندوستان آئے اور ۱۱۵۰ھ میں بغرض حج سورت پہنچے۔ محمد حسین بیخود سے ملاقات ہوئی برسبیل تذکرہ معلوم ہوا کہ بیخود نے بھی ایک شادی کی۔ تقریب میں یہی مصرع مادہ تاریخ میں کہا تھا۔ حج سے واپس ہونے کے بعد جب وارد دکن ہوئے اور اورنگ آباد پہنچے۔ خانِ دوراں نواب ذوالقدر کے یہاں ایک شب محفل مشاعرہ تھی۔ خانِ دوراں نواب ذوالقدر نے ایک تولد کی تاریخ سنائی کہ اس کا مصرعہ تاریخی

بھی "مبارک باشد و باشد مبارک" تھا۔ فرمایا۔ یہ ایک عجیب اتفاق ہے کہ ایک ہی مصرع کا تین شاعروں میں توارد ہو گیا۔ باوجودیکہ ایک دوسرے سے نہایت دور دست (یعنی ایک سندھ میں دُوسرا گجرات میں، تیسرا دکن میں ہے) مگر مولود کا نام مبارک علی ہونے کی وجہ خانِ دَوراں نواب ذوالقدر کی تاریخ میں زیادہ لطف پیدا ہو گیا ہے۔ ۱۱۴۶ھ میں وزارت خاں اورنگ آبادی دوبارہ خدمت دیوانی سے سرفراز ہوئے تو بعض احباب کی فرمائش پر حسبِ ذیل چاروں مصرع خانِ دوراں نواب ذوالقدر نے تاریخی فرمائے۔

شد بحکم تو بزم نورانی ۔۔۔ با مصابیح فضل یزدانی

از برائے صلاح خلق اللہ ۔۔۔ باز رونق گرفت دیوانی

شاعری و بزم افروزی | خانِ دَوراں نواب ذوالقدر دہلی کی بزم آرائیوں، شعراء کی محفلوں کا لطف اُٹھائے ہوئے تھے۔ خود کو بھی شاعری سے خاص ذوق تھا اُردو و فارسی زبان میں نہایت خوب شعر فرماتے۔ بنا بریں مہینہ میں دو یا تین مرتبہ باغِ دلکشا میں مجلس منعقد ہوتی۔ شعراء، علماء، اور خاص احباب مدعو ہوا کرتے علمی مذاکرہ اور شعر و سخن کا چرچا رہا کرتا تھا۔ چنانچہ ایک مرتبہ خاص احباب کی مجلس منعقد تھی۔ علامہ آزاد بلگرامی نے خواجہ حافظ شیرازی کی مشہور غزل

---

[1] مصرع آخر میں ایک عدد زیادہ ہے۔ منظفر

کا مطلع

صبا بلطف بگو آں غزال رعنا را
کہ سر بکوہ و بیاباں تو دادہ ما را

طرح کیا اور خود فرمایا

صبا پیام رساں آں بہار رعنا را
کہ داد بوئے تو سرمایۂ جنوں مارا

چھمی نارائن شفیق نے بھی خانِ دوراں کی خواہش سے مطلع کہا۔

فزود جلوہ او سیل گریۂ مارا
طلوع ماہ کند بیش آب دریا را

زاں بعد خان دوراں نواب ذوالقدر نے بھی فی البدیہہ مطلع فرمایا۔

صبا پیام رساں آں جنوں تمنا را
بہار آمد و سرسبز کرد صحرا را

اب ہم مختلف تذکرہ نویسوں نے جو اشعار خان دوراں نواب ذوالقدر کے انتخاب فرمائے ہیں وہ ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں[1]۔

---

[1] چونکہ خان دوراں نواب ذوالقدر کا کوئی مستقل دیوان حقیر کی نظر سے نہیں گذرا ۔ مظفر

# نمونہ کلام فارسی

کسیکہ در صدد وصف آں دہن باشد ۔ چوں شخص ہیچمداں در پے سخن باشد
شرک محض است گمان من و تو ۔ من و تو نیست میان من و تو
معاشرانہ سوالے بدوستاں داریم ۔ برائے ما و شما ایں ہوا چہ میخواہد
نگاہش دیدہ صہبا آفریدند ۔ قدش دیدند طوبےٰ آفریدند
بعالم ریخت اشکم رنگ طوفاں ۔ زجیب قطرہ دریا آفریدند
میچکد رنگ بہار از خامہ ام ۔ وصف رخسار کہ انشا می کند
حکم آصف ایں غزل را تازہ کرد ۔ کارہا را کار فرما می کند
بآغوش آید آں دلدار او اے چنیں باشد ۔ خدا گر راست آرد دولت جاہے چنیں باشد
چہ منتہاست بردل از صبا گر نکہت زلفش ۔ حیات تازہ می بخشد ہوا ہائے چنیں باشد
مصفا ساختم بہر قدومش حضرت دل را ۔ براہ شاہ والا جاہ در گاہے چنیں باشد
سوائے حیدر کرار شاہ مرداں کیست ۔ کہ ذوالفقار باو داد حق نبی دختر
دلم را فرقت آں نا مسلماں ساخت سیپارہ ۔ نمود از ہم جدا اجزائے قرآنے کہ من دارم

رباعی

کردیم نثارِ ہجر طاقت اے صبر بما چہ کار کردی
باکے نبود ز تیغ اعدا گر صاحبِ ذو الفقار کردی

رباعی

نوروز کہ روزِ سعد عشرت افزا است مولائے جہاں تختِ خلافت آرا است
از مقدمِ گل نماند آثارِ خزاں سالے کہ نکوست از بہارش پیدا است

ـہ

کونین شد ایجاد برائے ایشاں حاشا کہ کسے رسد بجائے ایشاں
اسرارِ نبوت اند اولادِ علی درگاہ قلی است خاکپائے ایشاں

---

# نمونہ کلامِ اُردو

## قصیدہ

پڑی ہے آ کے گلے ناگہاں بلائے سفر سفر نہیں ہے سقر بل سقر سے ہے بدتر
زبان خامہ ہے اس کے بیان میں عاجز ہے جس کا شمۂ کلفت حساب صد دفتر
اسیر پنجۂ تعذیب صامت و ناطق غریق لجۂ تخریب ہو گا سب لشکر
نہیں ہے تختۂ بازار پر اناج کی جنس نہ غلہ بلکہ سبھی نقد و جنس ہے کمتر
گیہوں کی جنس ہے نایاب مثل آدم خوب مثال ہن نظر آتی نہیں ہے اب تور
مگر ذخیرہ کیا ہوئے ماش خوروں نے ہے دال ان کی رکاکت پہ با کمال ہنر
ہوا ہے قحط سے دیکھو دو باجرا عالم نہیں ہے ہمتِ اک جو کسی میں بل کمتر

نظر بچا کے نکلتے نہ ہوویں قرب وجوار
فقیر و سائل و محتاج نوکر و چاکر

جوار رحمتِ حق میں ہوئے ہیں سب غربا
کہیں جوار جوار از رجوع جوع بقر

غنی فقیر سبھی مبتلا بہ رنج بہ رنج
دھیان ہوش نہیں ہے کسی میں سب مضطر

نکل گیا ہے رئیسوں کا بھی پلیتھن اب
تلاش دال اُڑاتے ہیں دوڑتے گھر گھر

خراب حال ہوا ہے دواب بیجا سب
زبون خستہ و مجروح لنگ اور لاغر

ہوا ہے تلی و السی کا تیل گھی کے عوض
بجائے روغن بادام ہیگا تیل کرر

نہ دیکھی خواب میں ہرگز کسی نے ترکاری
چنے کا ساگ کبھو اور کرر کبھو گاجر

ہوا ہے قحط سے سب ذیحیات کو ہوکا
بشر کو جوع بقر اور بقر کو جوع شتر[1]

غرض کہ سخت مصیبت میں ہیں وضیع وشریف
غنی فقیر سبھی احتیاج میں مضطر

تمام روز کمر بستہ سب غنی و دنی
ہے زیر بار دواب غریب شام وسحر

علاوہ گولۂ توپ و تفنگ و زنبورک
صدائے بان سے سب کان ہوگئے ہیں کر

ہوا ہے حیف عجب روزِ نحس قائم جنگ
نہ فتح ہے نہ ہزیمت چو بازی ششدر

رئیس وقت ہے قائم نفیر در ہمہ وقت
بسان طوطی بے نطق طائر بے پر

ہوئی ہے خلق پہ کیا شاق مرحبیت غیر
ہزار حیف مسیحا صفت ہیں تابع خر

اسی تردد و افکار میں لگی تھی نیند
کہ ناگہ خواب میں دیکھا قریب وقت سحر

کھڑا ہے آکے سرہانے پہ پیر نورانی
لطیف عنصر و خوش منظر و خجستہ سیر

کہا، کمال عنایت سے کیا ہے فکر تجھے
ہے تیرے کام کا حامی امام جن وبشر

[1] قحط

شہ سریر کرامت امیر کل امیر ولیٔ حضرت مولےٰ وصی پیغمبر
امام جن و ملک تاجدار ملک و ملک کہا ہے لحمک لحمی جسے شہ سرور
فزوں جو حد بشر سے ہے منقبت اسکی ہوا ہے مشرق خاطر سے مطلع دیگر

جناب اقدس حیدر ہے وصف سے برتر
بیان وصف سے عاجز لب دہان بشر

نہیں سنا ہے مخالف مگر حدیث صحیح نبی مدینہ علم و علی ہے اس کا در
کہو کسی نے قدم دوش پر نبیؐ کے رکھا کہو کسی کا بھی مولد ہوا خدا کا گھر
شریک کون ہے روز مباہلہ میں دیکھ کہا ہے انفسکم حق میں کس کے خیر بشر
کہا ہے کس کو نبیؐ وقت جنگ کے کرار کیا ہے کس نے کہو فتح قلعہ خیبر
ہے کس کے حق میں نزول حدیث قدسی کا ہے آفتاب سے ناد علی منور تر
رفیق کون تھا معراج میں نہ رکھ پروا سنا ہے قصہ شیر و برنج و انگشتر
سوائے اس کے کہو کون شاہ مرداں ہے خدا نے سیف دی اور دی رسول نے دختر
خدا رسول کی سوگند کھا کے کہتا ہوں بجز خدا و رسول اس سے کون ہے برتر
ہوا ہے پھر کے میری مشرق طبیعت سے طلوع مطلع شفاف روشن و انور

ہزار شکر بامداد ساقیٔ کوثر
جمال شاہد مقصود پر پڑی ہے نظر

ہوئی ہے طرح اقامت پہ شکل خاطر خواہ ہوئی ہے دفع یکایک سبھی بلائے سفر



باغ دلکشاد موسوم بہ ڈیوڑی سالار جنگ



دروازہ جلوخانۂ قدیم واقع اورنگ آباد

کرد ایں نہر را رواں در باغ　　تازہ شد آبِ رنگ بستانی
کند حوض وسیع در بستاں　　کہ تواں گفت کوثرِ ثانی
ایں عمل امتیاز خاصے یافت　　از قبول جناب سُبحانی
سال تاریخ او طلب کردم　　گفت دل نہرِ خانِ دَورانی

سنہ ۱۱۶۹ھ میں ایک نہایت کشادہ حوض جو باغِ دلکشا میں بنوایا تھا اس کی تاریخ خانِ دَوراں نواب ذوالقدر نے خود نظم فرمائی ہے۔

در جہاں ہر چند گشتم کو بکو　　اینچنیں حوضے ندیدم ہیچ سو
فیض عامش ہست جاری صبح و شام　　می برد ہر تشنہ لب مشک و سبُو
ساختم سالِ بنا آمد ندا　　می دہد ساقی کوثر آبرو

**اولاد و ازواج** | نواب حنیف الدین خاں کی صاحبزادی سعید النساء بیگم خانِ دَوراں نواب ذوالقدر کے حبالہ عقد میں آئیں (جنھوں نے خانِ دَوراں نواب ذوالقدر کی حیات ہی میں انتقال کیا) معظمہ کے بطن سے صرف ایک صاحبزادی بہجت بیگم (جو نواب اشجع الدولہ کے حبالۂ عقد میں آئیں) تھیں اور دو صاحبزادے امام قلیخاں[1] و وصی قلیخاں[2] (یہ خانِ دَوراں کے دُوسرے

---

[1] امام قلیخاں المخاطب بہ مؤتمن الدولہ سالار جنگ خانعالم۔ جاگیردار برار و اورنگ آباد منصب چہار ہزاری ذات دو ہزار سوار مع پالکی جھالردار مع علم و نقارہ سے سرفراز تھے سنہ ۱۲۰۳ھ میں انتقال کیا مقبرہ خاندانی میں دفن ہوئے۔ ملاحظہ ہو عکس شبیہ خانعالم
(بقیہ برصفحۂ آئندہ)

محل سے تھے) جو بتوجہ و امداد اشجع الدولہ حیدر یار خاں شیر جنگ (جد امجد نواب مختار الملک سر سالار جنگ اول) جاگیر و منصب و خطاباتِ سے سرفراز ہوئے۔

لہذا بسلسلۂ متذکرۂ بالا خاندوراں نواب ذوالقدر نواب مختار الملک سر سالار جنگ اول کے جد مادری ہوتے ہیں۔ (توضیح کے لیے شجرہائے نسب ملاحظہ ہوں۔

حکیم سیّد مظفر حسین
چھتّہ بازار۔ حیدرآباد دکن

---

(بقیہ حاشیہ صفحۂ گذشتہ) مزار پر تاریخ رحلت کا کتابہ نصب ہے۔

خلف مؤتمن الدولہ امیر والا — ہم خطاب پدر خود بزبانِ عالم
کرد رحلت زجہاں ہاتف غیبی فرمود — جائے فردوس بود بودنِ خانِ عالم

موصوف کی صرف ایک صاحبزادی مسماۃ کالی بیگم جو نواب میر علیخاں سے منسوب تھیں ۱۲۴۱ھ میں انتقال فرمایا مقبرۂ خاندانی میں مدفون ہیں۔ حسبِ ذیل تاریخ رحلت کتابہ مزار پر کندہ ہے۔

بیگمی کالی لقب عالی گہر قدسی جناب — رفت ازیں دارِ فنا در قربِ ربّ العالمیں
مصرعۂ تاریخش از عرشِ بریں آید چنیں — مرقدِ پرنور بیگم جلوۂ روئے زمیں

موصوف کی یادگار سے عاشورخانہ اورنگ آباد میں اب تک موجود ہے۔ ملاحظہ ہو عکس عاشورخانہ خان عالم

وصّی قلیخاں المخاطب درگاہ قلیخانِ زمان شہسوار الملک جلادت جنگ۔ منصب سہ ہزاری ذات و علم و نقارہ سے سرفراز تھے نواب نظام الملک آصفجاہ ثانی نے جلوس کے چھبیسویں سال خدمت داروغگی منازل نزول و بیت المال (خزانہ) بلدہ فجستہ بنیاد سے بعد عزل جمعیت طلب خاں سرفراز کیا۔ ملاحظہ ہو نقل سند مظفر

# شجرۂ نسب خاندان نواب درگاہ قلیخان

## خاندان قلیخان

درگاہ قلیخان

نوروز قلیخان

خاندان قلیخان

درگاہ قلیخاں سالارجنگ صاحب مرقع دہلی



# شجرۂ نسب نواب مختار الملک سر سالار جنگ مغفور

## شیخ شمس الدین محمد حیدر

- **حیدر یار خاں منیر الدولہ منیر الملک شیر جنگ** — المتولد ۱۱۳۱ھ | المتوفی سنہ ۱۱۸۹ھ
  - تقی یار خاں ذوالفقار جنگ
  - محمد مقدر خاں بہادر غیور جنگ اشجع الملک شجاع الدولہ خانخاناں داماد درگاہ قلیخاں مؤتمن الدولہ خان دوراں سالار جنگ — المتولد سنہ ۱۱۵۷ھ | المتوفی سنہ ۱۲۱۱ھ
    - محمد تقی خاں اکرام الدولہ اکرام الملک قوی جنگ — المتولد سنہ ۱۱۹۱ھ المتوفی سنہ ۱۲۱۶ھ
    - حسن رضا خاں اشجع الملک شوکت الدولہ منیر جنگ — المتوفی سنہ ۱۲۱۶ھ
    - علی زماں خاں حیدر یار خاں غیور جنگ منیر الدولہ منیر الملک میر الامرا — المتولد سنہ ۱۱۸۵ھ | المتوفی سنہ ۱۲۴۵ھ
      - صفدر علیخاں بہادر اکرام الملک
        - بہرام علیخاں غیور جنگ
      - محمد علیخاں بہادر سالار جنگ شجاع الدولہ — المتولد ۱۲۲۱ھ نبیرۂ میر عالم المتوفی ۱۲۴۴ھ
        - میر تراب علیخاں سالار جنگ شجاع الدولہ مختار الملک جی سی ایس آئی۔ ڈی سی ایل — المتولد سنہ ۱۲۴۴ھ | المتوفی سنہ ۱۳۰۰ھ
          - میر لائق علیخاں سالار جنگ منیر الدولہ المتولد سنہ ۱۲۷۹ھ مختار الملک عماد السلطنۃ المتوفی سنہ ۱۳۰۶ھ
            - **عالیجناب نواب میر یوسف علیخاں بہادر سالار جنگ ادام اللہ فیضہ دیوان حیدرآباد دکن**
          - میر سعادت علیخاں غیور جنگ شجاع الدولہ منیر الملک المتولد سنہ ۱۲۸۰ھ المتوفی سنہ ۱۳۰۷ھ
      - عالم علیخاں شیر جنگ سراج الدین سراج الملک دیوان دکن
      - عبداللہ حسن قوی جنگ اشجع الدولہ اشجع الملک
        - میر جواد علی منیر جنگ اشجع الدولہ
          - محمد علیخاں ذوالفقار جنگ
        - میر ولایت علی قوی جنگ
        - میر محمد علی
        - میر محمد کاظم
    - صبیہ منسوب بہ سیف الدولہ سیف الملک سپہدار جنگ خلف ارسطو جاہ
    - رضا یار خاں امین الملک امین الدولہ حسام جنگ المتوفی ۱۲۴۳ھ
      - حسن یاور الدولہ ذوالفقار جنگ
      - درگاہ قلیخاں درگاہی
      - جہاندار علیخاں امین الدولہ

جو دونوں خانوادوں کے چشم و چراغ اور وارث صحیح ہیں



نواب خانعالم فرزند نواب درگاہ قلی خان سالار جنگ



عاشور خانہ خانعالم خان

# نقولِ اسناد

کے تحت پروانہ یا پروانگی کے نقول بھی منسلک ہیں چونکہ سند و پروانگی متحد العمل قریب المعنی اور اعتبار میں بھی مساوی ہیں۔ صرف فرق اِسقدر کیا جاسکتا ہے کہ سند ذاتِ خاص سے مختص ہوتی ہے اور پروانگی میں نقلِ سند کے ساتھ عمال کے نام اس کی اجرائی کے احکام بادشاہ یا وزیر یا ہر دو کی جانب سے صادر ہوتے ہیں۔

فہرست مضامین میں نقلِ سند نظام آباد یعنے پروانگی قائم مقامِ سند حسب معنی مذکورۂ بالا ہی تصور کی جائے۔

نقلِ سند دھاویرہ (جو سنہ ۱ج میں عطا ہوئی ہے) کے بعد تعلقہ دھاویرہ ہی کے متعلق ایک اور پروانگی دو مہری (یہ ہمیں بعد طباعتِ کتاب دستیاب ہوئی ہے) جو سنہ ۴ج میں عطا ہوئی۔ جس کی بنا پر کہا جاسکتا ہے کہ سند مذکور میں حسب پروانگی مذکورہ خاندوراں نواب ذوالقدر کی جاگیر میں مزید اضافہ کیا گیا۔

مظفر

۱

# پروانگی بمہر نواب رکن الدولہ[2] مرحوم موضع نظام آباد کہ بہ ورثائے نواب ذوالقدر بطریق انعام التمغا[1] عطا شدہ

نقل پروانگی بمہر رکن الدولہ[2] بہادر مرحوم ہفدہم رمضان المبارک ۱۱۸۸ ہجری آنکہ
امر عالی صادر شد کہ موضع نظام آباد وغیرہ دیہات پرگنہ حویلی بیتال واڑی سرکار مذکور
صوبہ برار بالاگھاٹ بجمع کامل چہار ہزار و ہشتصد و شصت و چہار روپیہ و ہشت و نیم آنہ از
قدیم بطریق انعام التمغا بنام متعلقان خان دوران بہادر مرحوم بلا قید قسمت مقرر است درینولا
بنام خیر النساء بیگم صبیہ مرحوم مذکور معہ فرزندان بجہت خبرگیری متعلقان بلا قید قسمت مقررہ شدہ دیوان
دکن دخل[3] موافق ضابطہ نوشتہ از نظر گزارند۔

[illegible] کامل

[illegible]

---

[1] التمغا۔ وہ سند جو برنگ سرخ مہر شاہی سے مزین ہو۔ اسناد التمغا جس میں نسلاً بعد نسل و بطناً بعد بطن کی صراحت ہو اس میں کسی قسم کا گورنمنٹ کو حق تصرف نہیں اگر یہ قید نہ ہو تو گورنمنٹ تغیر و تبدل کو جائز سمجھتی ہے۔
دولت علیہ آصفیہ کی ذرہ نوازی نے سند ثانی الذکر کی وقعت بھی قانوناً وہی برقرار رکھی ہے جو سلاطین ماضیہ نے سند اول الذکر کی کی تھی ۱۲ م

[2] سید محمد یار خان المخاطب میر موسیٰ خان احتشام جنگ رکن الدولہ۔ ابن میر موسیٰ خان بہادر سادات موسوی سے ہیں ملک مشہدی آپ کے اجداد کلید بردار روضہ حضرت امام موسیٰ رضا علیہ الصلوٰۃ والسلام تھے۔ میر موسیٰ خان کے والد سید محمد خان کسی امر میں بھائی سے اختلاف اور املاک و خدمت سے دست بردار ہو کر براہ بخارا وارد دہلی ہوئے عہد عالمگیری

# سند کوتوالی

شاہ عالم بادشاہ غازی
احمد شاہ بہادر فدوی
میر محمد حسین خاں

باسم رفعت و عوالے پناہ درگاہ قلیخاں آنکہ خدمت کوتوالی بلدہ خجستہ بنیاد و فوجداری
افواج بلدۂ مذکورہ از تغیر حفاظت خان موجب سر رد تحتطی کہ شرح آں محرف بقلم اللہ بعہد آنرفعت پناہ
مقرر گشت باید کہ از چوکی شب گشت بواقعی خبردار باشد و تقید نماید کہ اثرے از منہیات و مسکرات
و بدعات و وزداں و اچکگرہ بر نماند و زنان قحبالہ و مکار ددستورات شرفا را بہ اغوا و افترا
از جا نتوانند برد و در تنبیہ و تادیب مفسدان و سرتابان و ہدم قلاع از دیق و حفظ و حراست
زیردستان و مالگزاران و منع آہنگران از ساختن بندوق بواقعی کوشد و جمیع راتہا نجات محال
فوجداری بواسطہ بندوبست محال فوجداری بندوبست و ضبط در ربط تعین کند تاکید نماید کہ چیزے
بصیغہ ابواب ممنوعہ نگیرند و احدے مرتکب منہیات و مسکرات نہ کردہ محافظت شاہ راہ بنوعے نماید کہ مسافرین و متردین
بجمعیت خاطر و طمانیت باطن آمد و رفت می نمودہ باشند و در ہیچ جا دزدی و رہزنی بوقوع نیاید و اگر مال کسے
بدزدی یا بغارت رود مال را با دزدان و رہزنان پیدا ساختہ مال بمالک و آنجماعہ بدمآل بسزا
برساند و در صورت پیدا نہ ساختن از عہدہ جواب مال برآید۔

میر محمد حسین

[illegible]

بقیہ نوٹ صفحہ (۱) میں باریاب ہوئے دیگر اعزاز و عطایا کے علاوہ سنہ ۹ جلوس عالمگیری میں پانصدی منصب و خطاب ترکی خان سے سرفرازی پائی۔ نواب غازی الدینخاں اول قدیم مراسم کی بناء پر ہر طرح کفیل رہے۔ مدت العمر سفر حضر میں ساتھ نہ چھوڑا مغفرت مآب حضرت آصفجاہ اول کے ساتھ میر موسیٰ خاں دکن آئے ابتدا میں وقائع نگاری دیورکنڈہ دداروغگی ہرکارہ سے سرفرازاں بعد

# کیفیت اینست

که خدمت کوتوالی بلده خجسته بنیاد و فوجداری بلده مذکور از تغیر سید نجم الدین خان به شروط یکصد سوار به تخط نواب مغفرت مآب
به میر عبداللہ خان مقرر شده ثانیا از تغیر خان مسطور به میر مهدی مقرر گشته سوال خدمت بنام مومی الیه به تخط نواب مغفرت مآب
۲۷ ربیع الثانی سنه ۳۱ از تغیر مشار الیه ۔ امان الله بیگ که بخطاب حفاظت خان سرفرازی یافته مقرر گشته من بعد
۱۱ جمادی ۲ سنه الیه سوال خدمات مسطور مشروط یکصد سوار بنام خان مذکور به تخط نواب مستطاب معلی القاب خورشید اشتهار
نظام الدوله بهادر ناصر جنگ رسیده سند خدمت تحریر ۲۲ شوال سنه الیه حاصل ساخته درینولا در باب دادن خدمات مذکور
بنام درگاه قلیخان پروانگی بمهر شاه نواز خان شرح صدر رسیده ۔

حفاظت خان
چهار صدی ذات
یکصد سوار

منصب

شرح فرد دستخطی ۶ صفر سنه ۳۲

که خدمت کوتوالی و فوجداری بلده خجسته بنیاد از تغیر سید نجم الدین خان بشروط یکصد سوار به تخط نواب مغفرت مآب به میر عبداللہ خان مقرر شده ثانیا از تغیر خان مذکور ...

۱۲

---

بقیہ نوٹ صفحہ (۲) نواب ہدایت محی الدین خاں کے ہمراہ ادہونی کے کاروبار میں شریک و مشیر کار مقرر رہے رکن الدولہ و
شرف الدولہ ہر دو بھائی ابتدائے سن سے شاہزادگان کے ہمدرس ہونے کے شرف سے ممتاز تھے حضرت مغفرت مآب آصفجاہ
اول کی رحلت اور نواب ناصر جنگ شہید و نواب ہدایت محی الدین خاں کے بعد بعد نواب صلابت جنگ جب صوبہ ایلچپور و برار

شرح فقرہ سوال دستخطی کہ ۲۴ جمادی ۲ سنہ ۴ بدستخط رسیدہ آنکہ
سوال دفتر متضمن بدین کہ درباب اجرائی اسباب خدمات

دستخطی نواب غفرانمآب نظام الدولہ ناظر جنگ شہید و پروانجات و امورہ تنخواہ جاگیر سابق و عمل عضد الدولہ مرحوم
کہ مردم درخواست مینمایند ہرچہ دستخط مزین شود عمل آید دویم ربیع الثانی سنہ ۳ دستخط نواب مستطاب معلی القاب رسیدہ اشتہار
سید محمد خاں بہادر صلابت جنگ شدہ اسناد قلعداراں بعد رسیدن فرد بمہر راجہ رگھناتھ داس و پروانجات تنخواہ
جاگیر و والمورہ بوجہ صدارت بعد رسیدن فرد بمہر صاحب رسالہ بر طبق دستخط سابق سند جاری نمایند بر وفق
آن سند درگاہ قلی خاں جاری نمودہ شد ۔

وال ۔ فتح جنگ
حسب الحکم عالی پیکار بمہر شبنم
درباب آوردن تعہد و ضمانت سلیمان بیعاد دو ماہ مرقوم ۱۵ رجب بدفتر
حسب حکم قلی خاں
نوزدہم رجب المرجب سنہ ۴ ھ

ملاحظہ شد

تاریخ دہم شعبان المعظم سنہ ۴
داخل سیاہہ حضور نمودہ شد

---

بقیہ نوٹ صفحہ (۳) کلیتہً حضرت غفراں مآب کے متعلق ہوا تو موصوف جملہ فوج نظامی کی سرداری پر سربلند و در امورات مملکت
میں مشیر و شریک رہے ۔ یہاں تک کہ سنہ ۱۱۷۷ مشہور جنگ راکس بھون میں وٹھل سندر پرتاب کے مارے جانے کے بعد
منصب ہفتہزاری شش ہزار سوار و عطائے ماہی مراتب و خطاب رکن الدولہ احتشام جنگ سے سربلند اور خدمت جلیلہ دارالمہامی

# نقل سند دھاویرہ پرگنہ



بدیسکھان و دیس پانڈیان و مقدمان و رعایا و مزارعان پرگنہ دھاویرہ سرکار کاتبار لیباری صوبہ برار بدانند



مبلغ شش لک ہفتاد و سہ ہزار درم از پرگنہ مذکور از محال سرکار

حسب الضمن بطریق عہدہ بجاگیر درگاہ قلی خان بہادر کوتوال بلدہ



خجستہ بنیاد و فوج دار فواح بلدۂ مزبور تنخواہ شد ۔ باید کہ

محال مسطورہ را بتصرف گماشتہ خان مشارالیہ واگزارند ۔ و

بعد از ایں کہ سند تنخواہی موافق ضابطہ برسد ۔



---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۴) پر سرفراز ہوئے ۔ موصوف نے اپنی مدت مدار المہامی (۱۲ سال) میں اپنے اعلیٰ تدبر و شجاعت سے ہمیشہ دشمنان دولت کو مقہور و پامال رکھا ۱۱۸۹ھ میں درباری سازش کی وجہ سے فیضو نامی گارڈی کے ہاتھوں جام شہادت نوش کیا ۱۲ مظفر ماہ نامہ تلمی ۱۳۵۵ دول ۔ بمعنی بحث ۱۲

